# نصیحت نامہ دلپذیر

سمجھ دلا کر ہوش شتابی ہو جا سگھڑ سیانا  پھر کب ایسیں بیہوشی اندر رہسیں بال ایانا
سُتیاں سُتیاں رین گوا ئیا بے سمجھا انجانا  کھول اکھیں ہن ویکھ پیارے کتنا وقت وہانا

لیف نہالی نال نہ جاوے نا ایہہ پلنگ سرہانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

ہو ہشیار اگھوڑ اکھیں نوں چھڈ ایہہ مست خماری  ہتھا نوں چول بہنی جاندی تیری عمر پیاری
لدی جاون نال تیرے جتنے سب وپاری  توں بھی اُٹھ کے کریں تیاری آ گئی تیری واری

اک اکلیاں ساتھ لداناں نال کسے نہیں جانا
جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

کر کھاں سوچ عزیزا تینوں کتنی مدت ہوئی  کی کھٹیوئی کی وٹیوئی کی کجھ نفع ہیوئی
آپوں کھرٹے کارے اوتے کھرا ونج کیتیوئی  لاہا چھڈ کے مول دتوئی کتنول عقل گیوئی

ویلا اجے سنبھال پیارے کر کجھ خوف ربانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

کیسی جنس عجائب تینوں بخشی اللہ سائیں  کریں سنبھالہ اسدا ایلی مفت نہ روڑ گوائیں
مانگھا رخت حیاتی والا پھوک نہ کریں اڑائیں  سستے مل نہ ویچیں اسنوں قیمت اسدی پائیں

کرے سودا نال خدا دے جے تدھ کھٹنا کھانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

بہت لوٹایا بہت معایا ہویوں بہت قصوری  بہتی مدت وچ گناہاں نندہ پائی مشہوری
آہن تے کجھ شوخیاں کولوں پکڑ عزیزا دوری  سدا نہیں ایہہ رہنی تیری آکڑ تے مغروری

پکڑ حلیمی تے مسکینی چھوڑ تکبر مانا۔
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا۔

کیا کیا ظُلم کرائے تینوں ظالم نفس مریلے  کوئی کرم نہ چھوڑیا کندا سارے پاڑ ویلے
ستد ہی سڑک محمدی چھڈ کے گاہیں جنگل بیلے  ادھر رستہ سنگ نہ کوئی ہوئی خبر کویلے

بھلی ہوندا بڈھا ہویوں اجے نہ پچھوں تانا۔

بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

بن بن دوست جنہاں تینوں دتی پئی دلبری
جھوٹھے لالچ ریہوں کر بندا اینویں پھری پھری
اوکھے ویلے ہر گز اوہناں واٹ نہ پچھنی تیری
آخر ہر شے چھوڑ انھائیں ہو جانا تدہ ڈھیری

دولت دنیا یار عزیزاں ناہیں کسے چھوڑانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

بڑے بڑے جاگیراں والے تینھوں چنگ چنگیرے
سوہنے چن مہتاب ہزاراں نازک بدن تھیرے
اُنہاں محلاں رانگلیاں نوں چہ کر کر گئے ویہڑے
کر کر ناز نہورے آخر قبریں گئے ڈیرے

توں بھی آخر وانگ اوہناں دے کریں گور ٹکانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

کئی ہزاراں ہو ہو گذرے تاجاں تختاں والے
کئی ہزار تونگر بھارے دولت رکھنا والے
کئی ہزاراں لدسدہانے راجاں بختاں والے
کئی ہزاراں مفلس عاجز محنت وختاں والے

جیوں جیوں مہلت پوری ہوئی ہر کوئی لدسدہانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا۔

دس کھاں کیہڑی شیخی اوتے تدہ پھنڈ کھلارے
کر کجھ سوچ تے سمجھ پیارے چھڈ ایہہ لالچ سارے
کیہڑیاں چھوٹیاں حرصاں اپر لے پیر پسارے
کیہڑا منہ وکھاسیں جاکے خالق دی سرکارے

کرلے بھلا کما کجھ نیکی ناکر دل دا بھانا۔
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا۔

آہو بے سمجھا سمجھ کداہیں نا رکھ پیر اوتھے
نا کجھ کھٹیا نا کجھ وٹیا نا کجھ بدہا پلے
بہتے دفن گندے کیتے بہت موکالے چلے
کالیاں تھیں ہن دھولے ہوئے موت سنیہے گھلے

اکھیں کن ہوئے کمزورے طاقت گئی پرانا
بے جے سے برساں مانے سیجاں اوڑک خاک سمانا

کر ہن بس پئے بہو فقیرا بہتی قلم چلائی۔
لکھدا لکھدا بڈھا ہو یوں اجے نہ منت آہائی
کر کر کے تصنیف کتاباں بہتی عمر کھپائی۔
ہن تے شرم کریں کجھ تھوڑے موت سراں تے آئی

تمام شد

وکھاں کدوں آوازہ آوے مویا اج فلانا۔
بے جے سے برساں مانے موجاں باوڑک خاک سمانا۔

تمام شد

سلسلہ اسلامیہ جدید نمبر ۵

# حضرت علیؓ

مصنفہ


سید غلام مصطفیٰ بی۔ اے علیگ ہیڈ ماسٹر مسلم ہائی سکول لاہور

و

سید محمد عاصم شوق۔ بجنوری۔ بی۔ اے۔ ایچ۔ پی۔ ایل۔



بفرمائش

ملک نور الٰہی تاجر کتب و پبلشر لاہور کشمیری بازار

سنہ ۱۹۲۷ء

کریمی پریس لاہور میں باہتمام میر قدرت اللہ منیجر کے چھپکر شائع ہوئی

تعداد ۱۰۰۰ قیمت ۹ر

# دیباچہ

## سوانح حیات حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ

یہ اسلامی بچوں کی تاریخ اسلام کے سلسلہ کا پانچواں اور سر دست آخری حصہ ہے، اسلام کا عہد طفلی بھی گذر چکا ہے۔ درمیانی عمر کی جدّ و جہدیں کوششیں، صعوبتیں۔ تکلیفیں۔ حرص و ہوس کے مناظر۔ آفات و مشکلات کی بارانیاں۔ تباہی پر تباہی اور رنج پر رنج کا ازدیاد۔ غرض طوفان حیات پورہ زور شروع ہو چکا ہے۔ جو حملہ فعول پر جاکر اختتام پذیر ہوتا ہے۔ جس کے بعد ضعیفی کا مرض لاحق ہو کر مسلمانوں کو چار دانگ عالم میں ذلیل و خوار کرتا ہے اور جو (غلباً اگر راقم الحروف کا اندازہ صحیح ہے تو) یورپ کی جنگ عظیم اور قسطنطنیہ پر دول متحدہ کے قبضے پر منتہی ہوتا ہے۔ اگر جنگ عظیم سے قبل کے دو تین صدیوں کو غفلت مردنیٔ مسلمانان کا زمانہ تسلیم کر لیا جائے تو راقم الحروف کو ترغیب ہوگی کہ وہ کہہ سکے کہ جنگ عظیم یورپ کے مابعد تجدید حیات اسلامی

کا دور پھر شروع ہو گیا ہے۔ بہرکیف اس حصّہ کی خصوصیات انہیں اصول کی مرہون منت ہیں جن کا ذکر حصہ اول کے دیباچہ میں کیا جا چکا ہے۔ مثلاً

**واقعات** - خلافت کے ٹکڑے، حضرت علیؓ و ام المومنین حضرت عائشہ رضہ کے درمیان جنگ۔ حضرت علیؓ و حضرت معاویہؓ میں جنگ وغیرہ۔

**معلومات** - کھیل کے فوائد۔ ہاکی۔ فٹ بال۔ کرکٹ۔ گیند ڈنڈا۔ گلی ڈنڈا۔ کبڈی وغیرہ اور ناک سے سانس لینا، ہوا اور پانی میں جرم، دُور بین و خورد بین، پانی کو پکا کر پینے کے فوائد جسمانی طاقت سے دماغی طاقت حاصل ہوتی ہے، اسلامیان ہند میں تنزل جسمانی۔

**اصلاحات** - اسکولوں اور کالجوں کے خاص امراض، سکوٹنگ اور ٹیموں میں نگرانی کی ضرورت وغیرہ۔

اسلامیان ہند میں کثیر التعداد انجمنیں اور نقدان تنظیم و اصلاحات۔ رسومات تباہ کن کی اصلاح کیسی ضروری ہے۔ بچوں سے کتنی اور کیسی محبّت کرنی چاہیئے۔ خوف کا اثر دماغ پر اور وہم کا عقل پر۔ حضرت علی کی پرورش نمونہ

ہے۔ آنحضرت بحیثیت باپ کے، وغیرہ وغیرہ جیسے۔

غرض کہ یوں پھول اس چمن زار میں بکھرے ہوئے ہیں، اور مسلم بچوں کو اذن عام ہے کہ وہ آگے بڑھیں اور اپنے دامن ان گلہائے رنگا رنگ سے بھر لیں، ع

صلائے عام ہے یاران نکتہ داں کیلئے

لاہور
۹- مئی ۱۹۲۷ء

احقر
شوق بجنوری

# فہرست مضامین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(۱)

# دُنیا کی سیر

ہمارے دوست بابو محمد اکبر صاحب طبقۂ اوسط سے تعلق رکھتے ہیں، مگر کافی با خبر و با مذہب آدمی ہیں، وہ اپنے بچّوں کی تربیت میں خاص دلچسپی لیتے ہیں، بچّوں کے حق میں نہ تو وہ بے جا لاڈ کو جائز سمجھتے ہیں اور نہ ان کے لئے خونخوار جلاد ہونا پسند کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ جانتے ہیں کہ بچّے محبت کے بھوکے ہوتے ہیں اور محبت و خوف اپنی انتہائی صورت میں کبھی ایک جگہ جمع نہیں رہ سکتے، بچّوں کے لئے جہاں ادنےٰ اظہارِ محبت ترغیب و موانست کا باعث ہوتا ہے وہاں ادنےٰ اظہار ناپسندیدگی ان کی

بے راہ روی کے لئے تریاق کا کام کرتا ہے، لیکن ان ہر دو میں زیادتی سے کام لینا بچوں کے لئے موت کا پیغام ہوتا ہے، یا تو بصورت لاڈ وہ گستاخ اور منہ زور اور پھر خود رلائے ہوتے جائیں گے یا بصورت قہر خائف وہ پھر نفرت کناں، اور بالآخر خفیہ مشاغل کی طرف رجوع کرنے والے ہٹ جائینگے، دلوں کی اصلاح دلوں میں گھر لینے کے بعد ممکن ہوتی ہے، طبائع پر قابو پایا خود کو ان کا ہم خیال و ہم مذاق و ہم مشرب بنا لینے پر موقوف ہے، سب سے پہلے کسی کے راز دار
پھر اس کی اندرونی حالتوں سے باخبر ہو کر اس کی اصلاح میں آپ ساعی ہو سکتے ہیں، یہ اصول فرداً و اجتماعاً یکساں صداقت کا حامل ہے، بہر کیف بابو محمد اکبر صاحب نہ صرف اپنے بچوں کے لئے ہر دلعزیز بنے ہوئے ہیں بلکہ محلے اور عزیزوں کے جملہ بچے ان کی طرف خلوص کے ساتھ مائل ہیں، عقیل پانچ سال کا بچہ ہے اور حاتم گیارہ سال کا اور یہ دونو ان کے عزیزوں کے بچے ہیں مگر وہ ماموں صاحب سے اس قدر مانوس ہو گئے ہیں کہ اپنے والدین کو بھی

یاد نہیں کرتے، پھر بابو صاحب کی روشن دماغی کا یہ نتیجہ ہے کہ انور جو ساڑھے چھ سال کا بچہ ہے اور اظہر جو ساڑھے آٹھ سال کا ہے اور دونو ان کے لڑکے ہیں ابھی سے کافی سنجیدگی و دانائی کا اظہار کرنے لگے ہیں، امید ہے کہ وہ شہرت و عزت کے سرمایہ دار ثابت ہونگے،

آج ہمارے ان دوستوں کی ٹولی - پھول باغ کے اندر گل گشت کرنے میں مصروف ہے، کچھ برمحل باتیں بھی ہو رہی ہیں، مثلاً

عقیل، عمدہ عمدہ چیزیں اور نئی نئی باتیں دیکھنے کو میرا دل بہت چاہتا ہے،

اکبر، تو تم دنیا میں سیاحت بہت کروگے،

عقیل، سیاحت کیا؟

اکبر، سیاحت کہتے ہیں دنیا میں گھومنے پھرنے اور دنیا کی عجیب عجیب چیزوں اور جگہوں کی سیر کرنے کو،

عقیل، بے شک میرا یہی جی چاہتا ہے کہ ساری دنیا میں پھروں اور نئی نئی چیزیں دیکھوں!

اکبر، ہمارے خدا نے بھی یہی حکم دیا ہے،

عقیل، وہ کیا؟
اکبر، وہ یہ کہ "اٹھے مسلمانوں تم دنیا میں خوب چلو پھرو، دنیا کی خوب سیر کرو"
عقیل، یہ تو بہت ہی اچھا حکم ہے۔ میں اس پر پورا عمل کروں گا،
انور، مجھے بھی یہ حکم بہت پسند ہے، میں بھی دنیا کی خوب سیر کرونگا،
اظہر و حاتم، یہ حکم تو ایسا ہے جیسے ہمارے دل کی بات دوسرے نے کہ دیں،
اکبر، ہاں بے شک! ہمارا دین انسان کی اصلی طبیعتوں کے مطابق ہے، آدمی کے دل کی باتیں اس میں بیان کی گئی ہیں، ایک بات اور بتاؤں، دنیا میں خوب سیر اور سیاحت کرنے کی خدا نے صرف صلاح نہیں دی بلکہ حکم دیا ہے کہ ہر مسلمان کا فرض ہے کہ وہ دنیا میں چلے پھرے، دیکھے بھالے اور سیر ساحت کرے، اس میں ایک عقلمندی یہ بھی ہے کہ جتنی کوئی شخص زیادہ سیر سیاحت کرے گا اور دنیا کی عجیب و غریب چیزیں

---

لہ سیرو فی الارض،

دیکھیگا اتنا ہی زیادہ وہ دنیا کے بنانے والے کو پہچانے گا، اگر تم ایک نہایت دل پسند چیز دیکھتے ہو تو تمہارا دماغ اس چیز کے بنانے والے کی طرف جاتا ہے اور اس کی کاریگری کی تمہارے دل کی گہرائیوں سے تعریف نکلتی ہے، اس لئے جب تم دنیا کے عجائبات دیکھوگے تو خدا کو پہچانوگے اور اس کی کاریگریوں کی تعریف دل سے کروگے، اسی کا نام نماز ہے،

حاتم، یہ تو بڑی اچھی باتیں ہیں، ان پر ضرور عمل کرنا چاہیئے،

اکبر، بے شک پہلے زمانہ کے مسلمانوں نے اس قسم کے حکموں پر عمل کیا تو وہ دنیا کے سردار بن گئے، بعد کے مسلمان تو ان خدائی حکموں کو بھول گئے مگر فرنگیوں نے ان پر عمل کرنا شروع کر دیا اس لئے آج وہ دنیا کے مالک بنے ہوئے ہیں،

اظہر، مسلمان کیوں ان باتوں کو بھول گئے؟

انور، میں تو جانو قرآن شریف ان کے پاس نہیں تھا،

اکبر، ہاں، قرآن مجید ان کے پاس نہ ہونے

کے برابر تھا، انہوں نے قرآن کو صرف ایک عزت کی چیز سمجھ کر اور جزدانوں میں خوشبوؤں کے اندر بند کر کے طاق میں رکھ دیا۔ یا زیادہ سے زیادہ یہ کیا کہ کبھی کھولا اور اس کی عبادت ہل ہل کر کچھ پڑھ لی اور اپنے اوپر دم کر لی اور پھر جزدان میں لپیٹ کر رکھ دیا، اس کی پرواہ نہ کی کہ اس کے اندر کیا لکھا ہے، فرنگی لوگ ہر چیز کو سمجھنے کی کوشش کرتے ہیں، اور جو چیز ان کے مطلب کی ہوتی ہے اُس پر فوراً عمل کرتے ہیں، مسلمانوں نے عمل کو تو چھوڑ دیا، خیالوں پر لڑتے جھگڑتے رہے، اور آج تک ایسی حالت میں ہیں،

حاتم، مگر مولوی لوگ تو قرآن اور حدیث خوب پڑھتے ہیں!

اکبر، ہمارے مولوی لوگ نہ تو دنیا سے واقف ہیں نہ دنیا والوں سے، یعنی نہ تو ان کو دنیا کا جغرافیہ پڑھایا جاتا ہے نہ دنیا کی تاریخ، اس لئے وہ دنیا سے تقریباً بے خبر ہوتے ہیں، پھر وہ ضرورت کے مطابق کس طرح وعظ کہیں، ادھر امیروں - افسروں، بادشاہوں کے ڈر سے اور اولاد اور بیویوں کی بے انتہا

محبت سے اور آمدنی کا کوئی اچھا خاصا اور عزت والا ذریعہ نہ ہونے سے وہ عام مسلمانوں سے بڑھ کر ہونا ضروری ہے، اس لئے سمجھنا چاہیئے کہ تقریباً سارے مسلمان جاہل ہیں، بے خبر ہیں - اور بزدل ہیں، پھر گھروں میں سے کیونکر نکلیں، اور تمیز سے کیسے کام لیں، !

انور، ابّو جی! آئیے بیٹھ جائیں!

اکبر، ہاں بے شک - بہت دور نکل آئے، باغ کا دوسرا سرا آ گیا - آؤ یہاں بیٹھ جائیں،

اظہر، پھولوں والی جگہ پر بیٹھنا چاہیئے،

حاتم، پھولوں کا تختہ وہ آگے ہے،

اکبر، اچھا آؤ - وہیں بیٹھینگے، (یہ کہ کر سب آگے بڑھے - اور رنگ برنگ پھولوں کی کیاریوں کے پاس جا بیٹھے، کوئی لیٹ گیا، کوئی بیٹھ گیا، اتنے میں حاتم نے باتیں شروع کیں)،

حاتم، بھائی جی! تو اب مسلمانوں کی حالت کیسے سُدھرے گی؟

اکبر، جب تک مسلمان قرآن کا مطلب نہ سمجھینگے، اور جب تک ہر مسلمان شروع

زمانہ کے مسلمانوں کے حالات سے خبردار نہ ہونگے اس وقت تک ان کی حالت نہیں سدھر سکتی۔ ہم تمہیں اسی وجہ سے شروع زمانے کے مسلمانوں کے حالات سناتے ہیں کہ تم عالم بن جاؤ اور اگلے مسلمانوں کے سے کام کرو۔ مگر مسلمان قرآن اور اسلامی حالات سے اسی وقت خبردار ہو سکتے ہیں جب ان میں پڑھنے لکھنے کا شوق پیدا ہوا، پڑھ لکھ کر وہ اس لایق ہونگے کہ دنیا کو بھی سمجھیں اور دین کو بھی۔ اسی وقت ان میں وہ چیز پیدا ہوگی جس پر کوئی آدمی یا کوئی قوم یا برادری ترقی کر سکتی ہے،

اظہر، وہ کیا؟

اکبر، وہ اتفاق اور ایک دوسرے کی محبت ہے، خود غرضی ہمیشہ تباہی لاتی ہے، نفاق سے برادریاں مٹ جاتی ہیں، مسلمانوں میں حضرت علیؓ کے زمانہ سے جو نفاق شروع ہوا ہے وہ آج تک دور نہیں ہوا، جو بڑا بھاری کام ہمارے پیارے رسولؐ نے ساری عمر مصیبتیں جھیل کر پورا کیا تھا یعنی مسلمانوں میں بھائی چارہ اور اتفاق قائم کرنا، وہ مسلمانوں سے

ایسا غائب ہوا کہ آج تک نصیب نہیں ہوا - یہ اتفاق ہی کی وجہ تھی - کہ عرب کے بے گھر بدو بئیس برس کے اندر ساری دنیا کے حاکم بن گئے تھے - افسوس کہ مسلمانوں اِس چیز کی ایسی قدر نہ کی جیسی کہ اُن کو چاہئے تھی - دیکھو تو کس طرح ہمارے پیارے رسولؐ نے اسلامی محبّت قائم کی تھی - کس طرح سے ایک ایک مسلمان کو مشکل سے حاصل کیا - اور پھر اُس کا دل و دماغ اپنی تعلیم سے پاک کیا - اور اُن شروع کے مٹھی بھر مسلمانوں میں سے ہر ایک کو کیسا زبردست اور اعلیٰ درجہ کا آدمی بنا دیا -

انور ، جی ہاں ابو جی ، حضرت ابوبکرؓ کیسے اچھے آدمی تھے ،

اظہر ، اور حضرت عمرؓ تو بہت ہی بڑے آدمی تھے ،

حاتم ، حضرت عثمانؓ بھی بڑے بھاری بزرگ تھے ،

عقیل ، انہوں نے ذرا اپنے رشتہ داروں کا زیادہ خیال کیا تھا ،

اکبر ، مگر ان کی نیت نیک تھی ، بلکہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کی جگہ اگر کوئی اور

بزرگ خلیفہ بنتے تو وہ بھی اپنے عزیزوں یا کسی ایک جماعت کے آدمیوں کی زیادہ رعایت کرتے ۔ ساری خرابی اس خیال کے موجود ہونے میں تھی کہ رسول کریم ؐ کے بعد خلافت اولاد کا حق ہے ، یعنی ایک بادشاہ کے بعد بادشاہت اس کی اولاد کو ملنی چاہئیے ، اُدھر دو پہلے خلیفاؤں نے خلافت کو عام مسلمانوں اور سارے آدمیوں کا حق بنا دیا تھا ، یہی وجہ معلوم ہوتی ہے کہ جب حضرت عمر رض کا انتقال ہوا اور نیا خلیفہ بنایا جانے لگا اور حضرت عبد الرحمان رض نے حضرت عثمان رض اور حضرت علی رض کے درمیان انتخاب کیا اور یہ شرط پیش کی کہ ہونے والا خلیفہ وعدہ کرے کہ اول کے دو خلیفاؤں کے طریقوں پر چلیگا تو حضرت علی رض نے اس شرط کو نہ مانا ، کیونکہ جیسا کہ تمہیں معلوم ہے کہ بہت سے لوگ خلافت اولاد کا حق سمجھے تھے اور ایسے لوگوں کے جلسے حضرت فاطمہ رض کے مکان پر ہوا کرتے تھے ،

حاتم ، تو حضرت علی رض کا بھی یہی خیال ہوگا !

اکبر، خدا ہی بہتر جانتا ہے، ہاں یہ ضرور ہے کہ حضرت علی رضؓ بہت پہلے سے اپنے آپ کو خلافت کا حقدار سمجھتے تھے، اور وہ تھے بھی اس کے لائق۔ وہ بہت بڑے مرتبہ کے بزرگ تھے بلکہ حضرت عمر رضؓ کے بعد اگر حضرت علی رضؓ خلیفہ بنائے جاتے جیساکہ حضرت عبدالرحمٰن رضؓ چاہتے تھے تو ممکن تھا کہ حضرت عمر رضؓ کے زمانہ کا کام اسی شان سے جاری رہتا اور مسلمانوں میں نفاق پیدا نہ ہوتا،

اظہر: تو حضرت علیؓ، حضرت عثمان رضؓ سے زیادہ بڑے مرتبے والے تھے؟

**اکبر**، ہم رسول کریمؐ کے چار یاروں میں سے کسی ایک کو دوسرے پر بڑھا چڑھا نہیں سکتے، ان میں سے ہر بزرگ بڑا بھاری آدمی تھا، اگر حضرت علی رضؓ علم میں اعلےٰ تھے تو حضرت عثمان رضؓ بھی کچھ کم نہ تھے۔ اگر حضرت علی رضؓ کی شادی رسول کریمؐ کی بیٹی حضرت فاطمہ رضؓ سے ہوئی تھی تو حضرت عثمانؓ کی شادی بھی رسول کریمؐ کی ایک چھوڑ دو بیٹیوں سے ہوئی تھی، اگر کچھ کہا جا سکتا ہے تو صرف اتنا کہ حضرت عثمان بہت ہی

نرم دل آدمی تھے اور افسری یا بادشاہت
کے لئے ذرا سی سختی بھی مزاج میں ہونی
چاہئے جیسی کہ حضرت عمرؓ میں تھی اور
چونکہ حضرت علیؓ بڑے بھاری سپاہی اور
فوجی آدمی تھے ممکن تھا کہ شریر لوگوں کو
آپ اُبھرنے کا اتنا موقع نہ دیتے جتنا کہ
رحیم کریم حضرت عثمانؓ نے دیا،

حاتم، مگر جب حضرت علیؓ خلیفہ ہوئے
تب انہوں نے کس قسم کا انتظام کیا؟

اکبر، ان باتوں کا اب ہم ذکر کریں گے،
میں ان کے سارے حالات تم کو سناؤں گا
تم خود اندازہ لگاؤ،

حاتم: یہ ٹھیک ہے،

اظہر، تو آپ اُن باتوں کو بیان کریں، ہم
سنتے ہیں،

عقیل، ہمیں تو نیند آتی ہے!

اکبر، اب تو ذرا دیر ہو گئی، تم کچھ کھیلو
کودو، پھر گھر چلیں گے، کل کو شروع سے
ان کے حالات بیان کریں گے، ان کے
بچپنے کے حالات بڑے عمدہ ہیں،

عقیل، ان کو خوب سنوں گا، مجھے بچوں

کے حالات بہت پسند ہیں،

اکبر، ہونا بھی ایسا ہی چاہیئے، ہم جنس ہم جنس کو پسند کیا کرتا ہے،

عقیل، اس کا کیا مطلب؟

اکبر، یعنی بچے بچوں کے حالات کو زیادہ پسند کرتے ہیں، اور یہی چیز کا خاصہ ہے، ان بزرگوں میں صرف رسول کریمؐ اور حضرت علی رضؓ کے بچپن کے وقت کے حالات ملتے ہیں، باقی کے نہیں،

انور، ہاں ٹھیک ہے، ہم نے صرف اپنے پیارے رسولؐ ہی کے بچپنے کے حالات اب تک سُنے ہیں،

اکبر، لو اچھا اب تم لوگ کھیلو،

(۲)

# بچپن

آج ہمارے دوست ذرا سویرے گھر سے چل دئے ہیں، شام کے کوئی چار بجے ہو گئے، مگر محمد حاتم ہمراہ نہیں ہے۔ معلوم ہوا ہے کہ وہ ابھی مکتب سے نہیں آیا، اس لئے ہمارے دوستوں کی ٹکری سیدھی مکتب پہنچی، یہ مکتب ایک بڑی مسجد سے ملحق ہے ہمارے دوستوں نے مکتب کی سیر شروع کی، مسجد کے صحن و سائبان اور دونو جانب کے حجروں میں استاد لڑکوں کو لئے بیٹھے ہیں، لڑکے ہل ہل کر بہ بانگ دہل درس خوانی میں مصروف ہیں، اس قدر شور ہے کہ کان پڑی آواز سنائی نہیں دیتی گویا ہنگامہ محشر بپا ہے، اگر آنکھیں بند کرکے صحن مسجد میں کھڑے ہو جاؤ تو یہ معلوم ہوگا کہ ہم کسی گدڑی بازار میں ہیں ہمارے دوستوں نے ہر جماعت کا معائنہ شروع کیا ایک قریب

کی جماعت کے لڑکے تختیاں لکھ رہے ہیں، فرش پر جا بجا سیاہی کے چھینٹے لگے ہیں، داواتوں کے بکھرنے سے روشنائی کے کینکڑے بنے ہوئے ہیں، انگلیاں چھوڑ پہنچوں تک ہاتھ سیاہ ہیں قلم آدھے سیاہی میں لتھڑ رہے ہیں، تختیوں پر یہ معلوم ہوتا ہے کہ بچے لکھ نہیں رہے بلکہ برش سے مصوّری کر رہے ہیں، اور مصوّری بھی نہایت بھدی ابتدائی جماعتوں میں چٹائی یا ٹاٹ کا فرش ہے، مگر خیر سے ان چٹائیوں یا ٹاٹوں کے کونے اور سرے غائب ہیں، بیچ کے حصّہ پر میل کچیل کا روغن قاز ملا ہوا ہے۔ ایک طرف ایک میلی سی گدی بچھی ہوئی ہے جس پر ایک میلا سا تکیہ لگا ہوا ہے، ان ہر دو پر سیاہی کے دھبوں کے بیل بوٹے بنے ہوئے ہیں۔ کمرہ میں ایک ایک سقفی پنکھا بھی لٹک رہا ہے جس کی میل جھالر کی دھجیوں کے سہرے لٹک رہے ہیں، استاد کے آگے چھوٹی جماعتوں میں تپائیاں اور بڑی جماعتوں میں ڈیسک رکھے ہیں مگر سب پر میل کچیل کا روغن پھرا ہوا ہے،

چھوٹی جماعتوں میں لڑکے اپنے سپارے فرش یا جزدانوں پر رکھے بیٹھے ہیں اور بڑی جماعتوں میں طلبا کے آگے لمبی لمبی تپائیاں ہیں اور ان پر کتابیں چھوٹی جماعتوں میں استاد دو چار بڑے لڑکوں سے ہیں ایک ایک کو بلا کر ان سے سبق سنتے اور پڑھاتے وقت خوب ڈھول دھپے سے کام لیتے ہیں، نہیں نہیں بلکہ قمچیوں کی شائیں شائیں ہر وقت فضا میں گونجتی رہتی ہے، محبت اور پیار کا کہیں نام نہیں، ہر استاد ایک خونخوار جلاد ہے، جو پیار کے بجائے ہولناک خوف کی فضا قائم رکھتا ہے، بچے ہل ہل کر چیختے جاتے ہیں اور ہاتھوں سے ٹاٹ کے ڈورے یا چٹائی کے تنکے نوچ نوچ کر پیر کی انگلیوں پر لپیٹتے رہتے ہیں اور دونو ہاتھوں سے توڑ توڑ کر اور بٹ بٹ گلباری کرتے رہتے ہیں، اس لیئے فرش کے سرے غائب ہیں اور اطراف سے عریاں زمین اس نیم خاکی فرش میں سنجاف یا چوڑی گوٹ نظر آتی ہے، لڑکوں کا یہ نوچ کھسوٹ کا شغل بالکل عدم احساس کے عالم میں جاری رہتا ہے، کیونکہ ان کی توجہ

گوش پر آواز استاد رہتی ہے، جہاں اُن کی
آواز گنگناہٹ اور بھنبھناہٹ میں تبدیل ہوئی
یا شور میں پستی اور غنودگی کا احساس ہوا۔
اور استاد نے اپنی قمچی فرش پر چٹخائی، اس
سور اسرافیل کی صدا کے کانوں میں پڑتے ہی
چھوٹی جماعتوں کے بچے پھر بیدار ہو گئے
اور لگے پھر غل مچانے اور محلہ بھر کو سر پر
رکھنے، لڑکوں کی آواز کے اس زیر و بم کی
فراوانی میں سوئے بلند آہنگی سے غالباً استاد
کا مدعا یہ ہوتا ہے کہ گرد و نواح کو آگاہ
کرتا رہے کہ وہ اور اس کی جماعت مصروف
عمل ہے، بیدار ہے، لڑکوں کے رنگ برنگ
سپاروں کی حالت زار ہے، ورقوں کے کونے
یا غائب ہیں یا ان کی پنتیاں بن گئیں ہیں
کسی کے اوراق کی دھجیاں دامن گل کی طرح
لٹکی ہوئی ہیں۔ کسی کے صفحات کے حاشئے
گھس گھسا کر جھڑ گئے ہیں، بچّوں کے لباس
بھی جہاں رنگ برنگ کے ہیں وہاں غبار
آلود بھی کافی سے زائد ہیں، البتہ چہرے
اسی طرح چمکیلے ہیں جس طرح ان کی گوٹہ دار
ٹوپیاں۔ شرارت اور انحراف بچوں کی فطرت

میں داخل ہے لہٰذا ان استادوں کی سزائیں بھی ویسی ہی خوفناک ہیں کوئی لڑکا قمچیوں سے پٹ رہا ہے، کسی کی کان کی لو پر کنکری رکھ کر استاد نے ایسا دبایا ہے کہ وہ چیخ رہا ہے، کسی کا ہاتھ اٹھا کر تپائی کے پائے کے نیچے دبا دیا گیا ہے، تو کوئی گھٹنوں میں ہاتھ ڈالے۔ سر جھکائے کان پکڑی کر رہا ہے، اور رگوں کے عرصہ سے تنے رہنے سے بے حال ہے، غرضکہ کہاں تک اس گھٹنہ فضا کا نقشہ بیان کیا جائے، یوں سمجھنا چاہیئے کہ سنگدلی اور قصابی کا عمل جاری ہے، چھوٹی جماعتوں میں سبق رٹائے جا رہے ہیں، جو بھول گیا، اس کے لئے قیامت آ گئی، ضربوں سے بد حواس کر دیا گیا، بچوں کی مشکلات کو سمجھنے اور ان کو حل کر کے سمجھانے یا ترکیب سے بتانے کا استادی فن یہاں مفقود ہے، یہاں اس پر غور نہیں کیا جا سکتا کہ بچہ کو سبق یاد کیوں نہیں ہوا؟ بلکہ یہ جرم زد و کوب کے لئے کافی ہے کہ وہ بھولا کیوں، متوسط جماعتوں میں اکثر و بیشتر بغیر ناظرہ پڑھائے قرآن حفظ کرایا جا رہا

ہے، سہو ہوا، ذرا اٹھکا اور زنا زن شروع ہوئی، غرضکہ دماغوں اور صحتوں کی تباہی کے سوا یہاں کچھ نہیں، بعض بچے اس جلادی سے بھاگ نکلے ان کی عمریں ذلت و خواری کی نذر ہو گئیں، جو اس قصابی کو جھیل گئے وہ بڑی جماعتوں میں پہنچ گئے جہاں زدو کوب سے تو امان ملی مگر بچا کھچا دماغ دقیانوسی منطق اور گز گز بھر لمبی کتابوں کی نذر ہو گیا، اس طرح دوالیہ ہو کر بعض سخت جان "فارغ التحصیل" ہو گئے، جو نہ تو جغرافیہ سے واقف ہیں اور نہ تاریخ عالم سے آگاہ، نہ ان کے لئے کوئی معزز ذریعہ معاش ہے نہ صاحب الرائے بننے کی صلاحیت، مسجدیں سنبھالنے یا پیری مریدی کرنے یا واعظ بے خبر بننے کے سوا چارہ نہیں،

غرض ہمارے دوستوں کی ٹکڑی ان عبرتناک مناظر کے مطالعہ کے بعد میاں حاتم کو ہمراہ لئے مکتب سے روانہ ہوئی، باہر آ کر سلسلہ گفتگو اس طرح شروع ہوا،

اظہر، ابو جی! میں تو ایسے مدرسہ میں ہرگز نہ پڑھوں گا؟

اکبر، کیوں؟ یہ تو ہمارے دینی مکتب ہیں۔ "علمائے" دین یہاں پڑھاتے ،

اظہر، مگر اس مار پیٹ کا کوئی ٹھکانا ہے؟

انور، اور ہر چیز میل کچیل سے اٹی پڑی ہے ،

عقیل، کن پکڑی بہت بُری سزا ہے ،

اکبر، بھئی! ان کو پڑھانے کا طریقہ نہیں آتا ، یہ بچوں کے دماغوں کے فلسفہ سے بے خبر ہیں ، بزرگ آدمی ہیں سمجھائے کون؟

حاتم، فلسفہ کیا؟

اکبر، فلسفہ ہر چیز کی اصلیت اور حقیقت کے سمجھنے کا نام ہے ، ہمارے یہ مکتبی استاد ظاہری باتوں کا زیادہ خیال رکھتے ہیں جیسے وہ خود ہیں ویسا ہی ان کا پڑھانا ہے ، انگریزی مدرسوں کے استادوں کو پڑھانے کے طریقوں اور دل اور داغ کی حالتوں سے پہلے خبردار کر دیا جاتا ہے پھر انہیں کسی مدرسہ میں جگہ ملتی ہے ،

اظہر، ان استادوں کو ایسی باتیں کیوں نہیں بتائی جاتیں؟

اکبر، ان مکتبوں میں بہت پرانی کتابیں پڑھائی

جاتی ہیں - اور پرانے طریقوں پر عمل کیا جاتا ہے - یہ ان باتوں کو دنیا کے علم سمجھتے ہیں اور ان کو مذہب کی پڑھائی میں شامل نہیں کرتے - وہ جغرافیہ - تاریخ عالم، اور فلسفہ کے نام سے گھبراتے ہیں، سینکڑوں سال پہلے عرب کے شہر بغداد میں ایک مدرسہ نظامیہ تھا اس مدرسہ نے جو نظامی کتابیں اور طریقے جاری کئے تھے انہی پر آج تک ہمارے "علما" جمے ہوئے ہیں،

حاتم: آپ جو باتیں ہمیں بتاتے ہیں - اگر ایسی باتیں ہمارے مکتب میں پڑھائی جائیں تو کیا اچھا ہو،

اکبر، وہاں بغیر ناظرہ قرآن پڑھوانا ہی بڑا بھاری کام سمجھا جاتا ہے، اس بات سے کسی کو سرو کار نہیں کہ قرآن میں لکھا گیا ہے: یہی وجہ ساری خرابی کی ہے،

اظہر، بچوں کو اتنا مارتے کیوں ہیں - کیا یہ بھی قرآن کا حکم ہے،

اکبر، یہ ان کی نادانی ہے، یہ دقیانوسی یعنی پرانے طریقہ کے استاد چاہتے ہیں کہ بچے بڑوں کی طرح کام کریں اور ان کی

طبیعتوں کے مطابق چلیں، یعنی بچے بڑوں کی باتوں اور عقلوں کو ظاہر کریں، یہ مار پیٹ یہ جلادی نہ قرآن کی منشا کے مطابق ہے اور نہ رسول کریمؐ کے عمل کے موافق، حضرت رسول کریم نے حضرت علی کو بچپنے ہی سے پالا پرورش کیا، مگر ایسے ظلم انہوں نے حضرت علیؓ پر کبھی نہیں کئے، بلکہ جب تک حضرت علی رضؓ کا دل خود اسلام کی طرف مائل نہ ہوا، انہوں نے حضرت علی رضؓ کو اسلام اختیار کرنے پر بھی مجبور نہ کیا، حالانکہ حضرت علی رضؓ آپ کے بیٹے کی طرح تھے، رسولؐ کریم نے استاد اور باپ کا جو نہایت عمدہ نمونہ دنیا کو دکھایا آج اس پر عمل نہیں کیا جاتا، آج کل مکتبی استاد تو رہے الگ خود باپ اولاد کے حق میں خونی جلاد سے کم نہیں، جس طرح آج کل مسلمان خاوند اپنی بیویوں کے ساتھ غلاموں کا سا سلوک کرتے ہیں اس طرح وہ اولاد کے ساتھ بھی جانوروں کی طرح برتاؤ کرتے ہیں، بیوی بچوں کو مارنا پیٹنا تو ان کے نزدیک کوئی بات ہی نہیں،

حاتم، کیا آپ میرے والد صاحب کا ذکر کر رہے ہیں؟
اکبر، نہیں! میں تو عام بات کہ رہا ہوں، دیکھو تمہیں رسول کریمؐ کا نمونہ دکھاتا ہوں۔ جس وقت حضرت علیؓ پیدا ہوئے،
اظہر، یہ کس کے لڑکے تھے؟
اکبر، حضرت علیؓ، حضرت ابو طالب کے لڑکے تھے،
عقیل، ابو طالب کون تھے،
اکبر، ابو طالب حضرت رسول کریمؐ کے چچا تھے، حضرت ابو طالب جو حضرت علیؓ کے والد تھے اور حضرت عبد اللہ جو رسول کریمؐ کے والد تھے آپس میں بھائی بھائی تھے، حضرت علیؓ اور حضرت محمد صاحب دونو کے دادا صاحب حضرت مطلب تھے، جب حضرت عبد اللہ کا ایک سفر میں انتقال ہو گیا، تو حضرت مطلب نے خود رسول کریمؐ کی پرورش شروع کی، مگر جب آپ اس دنیا سے رخصت ہونے لگے تو آپ نے حضرت ابو طالب سے فرمایا کہ محمد صاحب کو محبت اور پیار سے پرورش کرنا۔ حضرت

ابو طالب نے ایسا ہی کیا،

حاتم، تو حضرت علی رض اور رسول کریم ص آپس میں چچا زاد بھائی ہوئے،

اکبر، ہاں ٹھیک ہے، حضرت علی رض جس دن سے پیدا ہوئے رسول کریم ص ان سے بڑی محبت فرماتے تھے۔ حضرت علی رض پانچ برس کی عمر تک تو اپنے ماں باپ کے پاس رہے، بعد میں رسول کریم ص نے حضرت علی رض کو اپنے پاس رکھا اور بڑی محبت سے ان کو پالا اور پروان چڑھایا، رسول کریم ص حضرت علی رض کو اپنے ہاتھوں سے کھلاتے پلاتے، نہلاتے، کپڑے پہناتے اور آپ کے جھولے کو جھولایا کرتے تھے، محبت اور پیار کے جوش میں اپنی زبان حضرت علی رض کے منہ میں دے دیتے تھے جس کو آپ سوچتے رہتے تھے،

انور، آہاہا! رسول کریم ص تو بہت ہی پیارے آدمی تھے،

عقیل، ہاں ہاں! وہ اب ہوتے تو میں بھی ان سے بڑا پیار کرتا،

اظہر، آہا، کیسی اچھی محبت دکھائی ہے،

اکبر، پانچ برس کی عمر سے لے کر رسول اکرمؐ کے انتقال تک حضرت علیؓ آنحضرت یعنی رسول کریم کے ہر وقت ساتھ رہے، آنحضرت ان کو ہر وقت اپنے ساتھ رکھتے تھے، اپنے پاس بٹھاتے اور سلاتے تھے، انگلی پکڑے ہوئے باہر نکلتے، محبت سے ان کو بلاتے اور پیار کے ساتھ بات چیت کرتے تھے، حضرت علیؓ بھی آنحضرتؐ سے بڑی محبت کرتے تھے۔ آنحضرتؐ نے ان کو کبھی بھولے سے بھی نہیں مارا، بلکہ پیار اور محبت ہی میں ان کو اس طرح پالا کہ وہ دنیا کے بہت بڑے آدمی بن گئے۔

حاتم، آہ! ہمارے والد بھی اگر ایسے ہی ہوتے تو کیا اچھا ہوتا، اگر ذرا سی محبت بھی وہ ظاہر کریں تو میں ہمیشہ ان منشا کے مطابق چلوں، اور خود سوچ کر اپنے سمجھ کے مطابق ان کو خوش رکھنے کی کوشش کروں، مگر آہ! وہ تو جلاد ہیں جلاد، کبھی سر پر ہاتھ نہ پھیرا، کبھی پیار نہ کیا، جب دیکھا سُرخ سُرخ آنکھوں سے دیکھا، ان کا گھر میں آنا ہمارے لیے

قیامت ہے، جب تک وہ گھر میں رہتے ہیں ہم تو ہم والدہ تک خوف سے کانپتی رہتی ہیں۔ یہ معلوم ہوتا ہے کہ بکریوں میں بھیڑیا ہے۔ اچھا بھائی جی یہ تو فرمائیے کہ آنحضرت ؐ نے حضرت علی رضؓ کو پڑھایا لکھایا بھی؟

کبیر، ہاں بے شک! اور اس قدر کہ پیغمبر ہونے کے بعد آنحضرت ؐ نے فرمایا کہ علی رضؓ علم کا دروازہ ہیں جو علم حاصل کرنا چاہئیں پہلے دروازے سے گزریں یعنی پہلے حضرت علی رضؓ سے علم سیکھیں۔

حاتم، تو کیا ان کو اس طرح پڑھایا تھا جس طرح روز ایک بیت ہمارے بدن پر توڑ کر ہمارے والد پڑھاتے ہیں؟ یا اس مکتب کے استاد قمچیوں سے کھال اُٹھاتے اور سن بکڑیوں سے ہمارا ناس کرتے ہیں؟

اکبر، توبہ توبہ! آنحضرت تو دنیا کے لئے رحمت تھے۔ انہوں نے حضرت علی رضؓ ہی کے نہیں بلکہ ایک دنیا کے اخلاق اور اس کی عادتیں درست کر دیں مگر مار پیٹ سے نہیں بلکہ محبت اور پیار سے۔

حاتم، اگر میں بھی اس زمانہ ہوتا تو کیا اچھا ہوتا !!!

ظہر، خدا کا شکر ہے کہ ہمارے ابو نانا جان جیسے غصے والے نہیں ہیں!

عقیل، بتو باغ آگیا۔ ہم تھک بھی گئے، اب کہیں بیٹھنا چاہیئے ۔

اکبر، ہاں ہاں، آؤ اس درخت ہی کے نیچے بیٹھ جائیں، مگر ہاں آج ہوا بند ہے گرمی ہو رہی ہے۔ چلو چند قدم آگے بڑھ کر کہیں جگہ میں بیٹھیں،

یہ کہ کر ہمارے دوست کچھ آگے بڑھے اور ایک کھلی جگہ میں گھاس پر بیٹھ گئے۔ عقیل اور انور لیٹ گئے،

اکبر، دیکھو رسول کریم نے اپنی اولاد کی طرح حضرت علیؓ کو پالا مگر ان کو مسلمان بننے پر مجبور نہ کیا،

انور، ابّو جی پھر وہ کس طرح مسلمان ہوئے،

اکبر، ان کے مسلمان ہونے کا واقع بالکل سیدھا سادا ہے۔ حضرت علیؓ کی عمر کوئی ۹ یا ۱۰ برس کی ہوگی جب آپ مسلمان ہوئے

اور مردوں میں آپ سب سے پہلے ایمان لائے۔ وہ اس طرح کہ ایک دن آنحضرت ؐ اور ان کی بیوی خدیجہ رضؓ نماز پڑھ رہے تھے کہ اتنے میں حضرت علی رضؓ باہر سے آ گئے اور چپ چاپ بیٹھ کر ان کی نماز دیکھتے رہے، جب آنحضرت نماز سے فارغ ہوئے تو آپ نے بھولے بھالے انداز میں پوچھا کہ بھائی جان یہ آپ کیا کر رہے تھے۔ آنحضرت ؐ نے فرمایا کہ میں اپنے خدا کی نماز پڑھ رہا تھا، تجھ کو بھی ہمارے ساتھ مل کر اسی طرح خدا کی نماز ادا کرنی چاہیئے، اسی طرح خدا کی نماز ادا کرنی چاہیے حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ اس طرح نماز پڑھتے اور سجدے کرتے تو میں نے سوائے آپ کے اور کسی کو نہیں دیکھا، اس پر آنحضرت ؐ نے فرمایا کہ یہ طریقہ ہمارے پر دادا حضرت ابراہیم ؑ کا ہے جنہوں نے سچے خدا کی بندگی کی تھی، وہ سچے مسلمان تھے، تو بھی مسلمان ہو جا، حضرت علی رضؓ نے پوچھا کہ کس طرح مسلمان بنوں، آنحضرت نے فرمایا کہ بس اتنا کرو کہ

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

کہو اور خدا اور اس کے رسول پر یقین کرو۔ اور تم مسلمان ہو گئے ، حضرت علی رض اُس دن تو چپ ہو رہے ،

**حاتم** ، تو کیا مسلمان ہونے کے لئے یہ کلمہ پڑھنا اور اس پر پورا یقین رکھنا کافی ہے ؟

**اکبر** ، بے شک !

**حاتم** ، تو پھر ہمارے مولوی صاحب دوسرے مولویوں کو کافر کیوں کہتے ہیں ؟

**اکبر** ، یہ مسلمانوں کی بد قسمتی اور مولویوں کی نادانی ہے ۔ اصل میں اسلام کی بڑی بڑی باتوں کو سب مسلمان مانتے ہیں کچھ معمولی باتوں میں رائے کا فرق ہے ، اس پر مسلمانوں کو کافر بنا کر اسلام سے نکالنا بڑی نادانی ہے ، دوسری قومیں تو اپنے مذہب اور دین میں لوگوں کو ہر طریقہ سے ملانے کی کوشش کر رہی ہیں اور رات دن ان کی تعداد بڑھ رہی ہے ۔ ہمارے مولوی صاحبان مسلمانوں کو اسلام سے دھکے دے کر نکال رہے ہیں اور مسلمانوں کی تعداد کم کر رہے ہیں ۔ سچ پوچھو تو کلمہ پڑھنے اور اس پر یقین

حضرت علی

رکھنے والا آدمی مسلمان ہے، رہی یہ بات کہ وہ مذہبی حکموں پر عمل کرتا ہے یا نہیں تو یہ ہر مسلمان کا اس کے خدا کے ساتھ معاملہ ہے، جب تک وہ یہ کلمہ نہ چھوڑے کافر نہیں، خیر ہم لوگوں میں علم کی کمی ہے اس لئے یہ ساری خرابیاں ہیں، اچھا تو حضرت علی رضؓ دوسرے دن اپنی خوشی سے کلمہ پڑھ کر ایمان لے آئے،

اظہر، تو وہ اپنی ہی رائے سے مسلمان ہوئے!

اکبر، بے شک! ایک عرصہ تک رسول کریم ؐ حضرت خدیجہ رضؓ اور حضرت علی رضؓ یہ تین آدمی مسلمان تھے،

حاتم، حضرت علی رضؓ کے والد صاحب مسلمان نہیں ہوئے؟

اکبر، نہیں! ایک دفعہ یہ تینوں صاحب نماز پڑھ رہے تھے کہ ابو طالب آ گئے، نماز کے بعد انہوں نے آنحضرت ؐ سے وہی سوال کئے جو حضرت علی رضؓ نے کئے تھے اور آنحضرت ؐ نے وہی جواب دئے۔ لیکن وہ چپ ہو رہے، ہاں اپنے بیٹے حضرت علی رضؓ سے یہ فرمایا کہ

یا علیؓ! اپنے بھائی محمدؐ کے کہنے پر چلنا وہ تمہیں ہمیشہ نیک باتیں بتائیں گے،

اظہر، تو وہ اپنے بیٹے کو مسلمان دیکھ کر ناراض نہیں ہوئے؟

اکبر، نہیں۔ سچ پوچھو تو وہ خود دل سے مسلمان تھے مگر برادری کے ڈر سے وہ ظاہر میں مسلمان نہ ہوئے،

حاتم، یہ برادری کا ڈر کیسی بری چیز ہے۔ عبد الشکور نے اپنے لڑکے کا بیاہ کیا تو اس خیال سے کہ برادری میں ہیٹی نہ ہو جائے اپنا گھر بنئے کو دے دیا۔

اکبر، یہ اللہ کی مار ہے، ہم اسی خیال سے کہ برادری میں ناک نہ کٹ جائے دنیا بھر کی لغو باتیں کرتے ہیں اور ان کو نہیں چھوڑتے، تہواروں پر ہندوستان بھر میں لاکھوں روپیہ خاک میں ملاتے ہیں۔ بیاہ شادی اور دوسری تقریبوں کے وقت اپنی گاڑھے پسینے کی کمائی ضائع کرتے ہیں۔ اور اپنے آپ کو تباہ کرتے ہیں،

اظہر، ابّو جی! روپیہ کس طرح کھوتے ہیں؟

اکبر، دیکھو تقریبوں کے وقت ہم سینکڑوں رسومات کرتے ہیں۔ مثلاً بالغ تمہاری عزیزوں میں جوڑوں اور غلوں وغیرہ کی تقسیم، کھانڈ کلاوا، بری منہ دکھائی، گھوڑا چڑھائی، ناچ مجرے، ڈوم نقال، پالکی ناکی، بکھیر وغیرہ، پھر بریاں جوڑے، اور وہ بھی جھڑا ریشم، زیور اور ڈیں، لاکھوں کے مہر اور پھر شرکت وعدم شرکت کے نخرے، لین دین کا بے ہودہ قرض، غرضکہ سادگی کا کہیں نام و نشان نہیں، بناوٹ، نمائش، اور دکھاوا ضروری ہے چاہے مکان بک جائیں، قرض پر قرض ہو جائیں، پھر تہوار کیا آتے ہیں قیامت آتی ہے، نئے جوڑوں اور نئی چیزوں کی خرید اتنی تکلیف وہ نہیں جتنا عزیزوں میں لین دین الکار اور واپسی اور بچوں کے ہاتھوں سے میلوں ٹھیلوں میں پیسہ کا ضائع کرنا، اور پھر سال میں کئی کئی بار، مثال کے طور پر شب برات ہی کو لو، ہندوستان بھر کے مسلمان آتش بازی میں اس موقع پر لاکھوں روپیہ پھونک دیتے ہیں، اور بیسیوں بچے کچے جل جاتے ہیں، رسوم کا اس قدر طومار ہے کہ

مرنے کے بعد بھی پیچھا نہیں چھوٹتا۔ ایک تو اپنے پیارے کی موت ہوئی دوسرے خرچ کے دروازے کھل گئے، میت ابھی گھر ہی میں پڑی ہے کہ مہمان داری شروع ہو گئی۔ پان چھالی، اور کھانے دانے ڈولی سواری کی فکر گور اور کفن کی فکر سے بڑھ کر ہو جاتی ہے، اور بجائے اس کے کہ ان غمگینوں کا بار ہلکا کریں اور ان پر پہاڑ توڑ دیتے ہیں، پھر تیجا، چہلم، چھ ماہی، برس، غرضکہ بے جا خرچوں کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ چلا جاتا ہے، اگر بار بار برادریوں کو نوتا دینے کے بجائے مرنے والے کو ہی ثواب پہنچا دیا جائے تو کیا اچھا ہو، مگر کھاؤ پیروں کے طعنوں کا اس قدر خوف ہوتا ہے کہ اتنا اگر خدا کا ہو تو دین اور دنیا دونو سدھر جائیں،

**خانم**، تو آپ ان باتوں کو برادری میں کیوں نہیں کہتے،

**اکبر**، میاں ہم غریبوں کی کون سنتا ہے۔ خیر اب اس ذکر کو چھوڑو۔ چلو تانگہ لے کر ٹھنڈی سڑک ہوتے ہوئے گھر چلیں۔ (آخر سب کھڑے ہو گئے اور گھر کو چل دئے)۔ ✽

(۳)

# جوانی اور بہادری

اسلامیہ ہائی سکول میں آج سالانہ کھیل تماشوں کا دن تھا، کئی روز سے ہاکی۔ کرکٹ اور فٹ بال کے مقابلے ہو رہے تھے، آج دیگر کھیل ہوتے رہے، مثلاً گو، پھاند، مختلف دوڑیں، مختلف کرتب، شام کے وقت افسر ضلع نے ان لڑکوں کو جو ان کھیلوں میں اوّل۔ دوم سوم رہے، انعامات تقسیم کیے، ہمارے دوستوں کی ٹکری کھیل کے میدان سے کلیلیں کرتی چلی آ رہی ہے اور گھر کی طرف جا رہی ہے، آؤ سنیں تو یہ کیا باتیں کر رہے ہیں،

**عقیل**، بھائی جی! دوڑ بڑی اچھی ہوئی،

**اظہر**، وہ سوا میل کی دوڑ بڑی بھاری تھی،

**انور**، ابو جی، دوڑ میں کئی لڑکے منہ میں رومال کیوں دبائے دیتے تھے،

**اکبر**، اس لیے کہ دوڑنے یا کثرت کرنے کے

وقت ناک سے سانس لینا چاہیئے،

**حاتم**، اِس سے کیا فائدہ ہوتا ہے؟

**اکبر**، اِس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ ہوا میں جو قسم قسم کے بھنگے ہر وقت لاکھوں کروڑوں کی تعداد میں اڑتے رہتے ہیں وہ اگر زور زور سے سانس لیتے وقت آدمی کے پیٹ میں سانس کے ساتھ بڑی تعداد میں جائیں گے تو نقصان کرینگے، اور اگر ناک سے سانس کی ہوا چھن کر پیٹ میں جاے گی، اور یہ بھنگے پیٹ میں نہ پہنچ سکیں گے، اور اگر پہنچیں گے تو بہت ہی کم،

**عقیل**، ہوا میں تو بھنگے دکھائی نہیں دیتے؟

**اکبر**، وہ اس قدر باریک اور نہیں ہوتے ہیں کہ وہ ہم کو دکھائی نہیں دیتے،

**انور**، پھر کیسے معلوم ہوا کہ ہوا میں بھنگے ہوتے ہیں،

**اکبر**، تم نے دُور بین دیکھی ہے،

**سب**، جی ہاں دیکھی ہے،

**اکبر**، تو دُور بین دور کی چیز دیکھنے کے لئے ہوتی ہے۔ اسی قسم کی ایک چیز اور ہوتی ہے، اُسے خوردبین کہتے ہیں،

**عقیل**، اس میں کیا دکھائی دیتا ہے؟
**اکبر**، اس میں باریک سے باریک چیز بڑی موٹی ہو کر دکھائی دیتی ہے، اس خوردبین سے تم پانی اور ہوا کو دیکھو تو نہیں لاکھوں کروڑوں ننھے یا باریک کیڑے دکھائی دینگے،
**اظہر**، تو کیا ہم پانی میں کیڑے پیتے ہیں،
**اکبر**، بے شک - اسی وجہ سے ڈاکٹر کہتے ہیں کہ پانی کو اوٹا کر پیو،
**انور**، مگر ہم تو بغیر اوٹائے پیتے ہیں،
**اکبر**، نہیں ہم نل کا پانی پیتے ہیں جو اوٹا کر نلوں میں بھیجا جاتا ہے ۔
**عقیل**، اچھا! تو یہ کہاں گرم ہوتا ہے،
**اکبر**، جہاں بھیجا جاتا ہے، وہاں بڑے بڑے انجن لگے ہوتے ہیں جو پانی کو کھینچتے بھی ہیں اور گرم بھی کرتے ہیں، ہاں اگر کوؤں، چشموں، دھاروں اور نالابوں کا پانی پینے کو ملے تو اسے اوٹا لینا چاہئے،
اسی طرح زیادہ تر ناک سے سانس لینا چاہئے،
اس ناک سے سانس لینے کے لئے ہی وہ لڑکے جو دوڑ رہے تھے منہ میں رومال ٹھونس کر اپنا منہ بند کر لیتے تھے تاکہ سانس ناک

ہی کے ذریعہ سے آئے جائے

حاتم، بھائی جی! وہ لڑکا جو بڑی دوڑ میں اول آیا پہلے سب سے پیچھے تھا، آخری چکر میں اُس نے ایسا زور لگایا کہ سب کے آگے نکل آیا،

اکبر، وہ عقلمند لڑکا تھا، اس نے پہلی دوسرے تیسرے چکروں میں زور لگا کر اپنے آپ کو نہیں تھکایا، ہاں آخر چکر میں جبکہ اور لڑکے جنہوں نے اپنا زور پہلے ہی ختم کر دیا تھا تھک گئے تو اس نے اپنے زور سے کام لیا اور سب سے آگے نکل آیا۔

اظہر، مجھے تو لمبی، اونچی اور ٹیڑھی کی کودائی بہت پسند آئی،

حاتم، مجھے وہ آنکھیں باندھ کر اور رنگ سے بھرا ہوا گھڑا ایک گنڈے پر رکھ کر دوڑنا بہت عمدہ معلوم ہوا،

انور، ہمیں وہ پیر باندھ کر، تین ٹانگوں سے بھاگنا بڑے مزے کا معلوم ہوا،

اکبر، یہ نئے نئے کھیل بچوں میں محنت اور ورزش کا شوق پیدا کرانے کے لئے اور ان کو بہادر اور سپاہی بنانے کے لئے کھلائے

جاتے ہیں ، ان ورزشوں سے صحت بھی اچھی رہتی ہے اور بہادری حاصل ہوتی ہے ، اور محبت و پیار بھی بڑھتا ہے ،

**حاتم** ، جی ہاں ، ہمارے مکتب کے لڑکوں کی طرح یہ لڑکے لڑتے نہیں بلکہ ہار جانے کے بعد بھی خوش رہتے ہیں ، اور ان کی صحت ہمارے مکتب کے لڑکوں کی صحت سے ہزار درجہ اچھی ہے ،

**اکبر** ، کیوں نہ ہو ۔ تمہارے والدین اور استاد کھیل کود کو بہت بڑا اور وقت کا ضائع کرنا سمجھتے ہیں ، بلکہ بچوں کو بڈھے بنانے کے درپے رہتے ہیں ، بے شک دن بھر کھیلتے ہی رہنا بھی بُرا ہے مگر بالکل نہ کھیلنا بھی بہت بڑا ۔ ایسا بُرا کہ اس سے ساری قوم تباہ ہو جاتی ہے ۔ اس وجہ سے ہمارے بچے زیادہ تر بیمار اور کمزور رہتے ہیں ، مکتبوں میں مار مار کر بچوں کے قوا بے کار کر دئے جاتے ہیں ، مگر ان بد رسموں میں مارنے کا بالکل حکم نہیں ، اگر سزا دینی ہو تو یا تو بنچ پر کھڑا کر دیتے ہیں یا جرمانہ کر دیتے ہیں ، یا اور اسی قسم کی سزا دیتے ہیں ۔ پھر

پڑھائیں مدرسوں کے اندر کتابیں رٹواتے یا حفظ نہیں کراتے، بلکہ سمجھاتے ہیں، کالے تختوں پر ہر بات کو پھیلا پھیلا کر سمجھاتے ہیں،

حاتم، تو بھائی جی، خدا کے لئے مجھے مکتب سے مدرسہ میں بھجوا دو،

اکبر، میاں میں کس طرح بھجوا دوں، تمہارے والد مدرسوں کو بُرا اور انگریزی پڑھنے کو گناہ سمجھتے ہیں وہ تو مکتب کے بعد تم کو دیوبند بھیجنا چاہتے ہیں،

حاتم، آپ اظہر کو کہاں بھیجیں گے،

اکبر، میں انشاء اللہ مدرسہ کے بعد علیگڈھ بھیجوں گا، کیونکہ مدرسوں کی پڑھائی کے ساتھ ساتھ صحت کا بھی وہاں بڑا خیال رکھا جاتا ہے، اور تندرستی سب سے بڑی چیز ہے، تندرستی سے طاقت اور طاقت سے بہادری پیدا ہوتی ہے، اور بہادری کی مردوں کو ضرورت ہے، دیکھو حضرت علی رض نے بہادری کے کیسے جوہر دکھائے ہیں، سب سے پہلے نازک موقع آپ کو اس وقت پیش آیا، جبکہ رسول کریم ص اور ان کے چند ساتھیوں کو

تک کے کافروں نے ایک جگہ بند کر دیا اور ان سے سارے تعلق توڑ لئے (یعنی ترک موالات کیا) اس وقت سے پہلے کئی دفعہ جب کافر آنحضرت کو کوئی تکلیف پہنچاتے تھے تو حضرت علی رضٰ بے چین ہو جاتے تھے اور تلوار میان سے نکال لیتے تھے۔ مگر ابھی مسلمانوں کو تلوار چلانے کا خدا نے اجازت نہیں دی تھی۔ اس لئے آپ کو تلوار چلانے کی اجازت نہیں ملتی تھی، اور آپ کو اپنا جوش دبانا پڑتا تھا، اور بہادری کے دکھانے کا کوئی موقع نہیں ملتا تھا، اب جبکہ کافروں نے آنحضرتؐ اور ان کے دوستوں کو بند کر لیا تھا تو حضرت علی رضٰ اپنے والد ابو طالب کی طرح ننگی تلوار ہاتھ میں لئے رات بھر آنحضرت کے سونے کی جگہ پر پہرہ دیتے تھے اور گشت لگایا کرتے تھے، اور دن میں بھی آنحضرتؐ کی حفاظت پر تیار رہتے تھے،

اظہر، تو ابو طالب بھی آنحضرتؐ کے دوستوں میں سے تھے،

اکبر، بے شک! وہ آنحضرتؐ سے بڑی محبت کرتے تھے انہوں نے بچپنے میں آنحضرت کو

بڑے پیار سے پالا تھا، حضرت علی رضؓ کی بہادر اور بے خوفی کا اس وقت امتحان ہوا جبکہ ابو جہل کی رائے کے موافق کافروں نے یہ طے کر لیا کہ آج رات کو رسول کریمؐ کا (نعوذ باللہ) خاتمہ کر دیا جائے، ادھر خدا نے آنحضرتؐ کو کافروں کے اس منصوبے سے خبردار کیا اور حکم دیا کہ مکہ سے مدینے چلے جاؤ۔ کافروں نے سرِ شام ہی سے رسول کریمؐ کا مکان گھیر لیا۔ ادھر آنحضرتؐ نے حضرت علی رضؓ سے فرمایا کہ میں تو خدا کے حکم سے مدینہ جاتا ہوں تم میرے بستر پر سو رہو، اور ان کافروں سے نہ ڈرنا جو اس مکان کو گھیرے کھڑے ہیں، وہ تمہیں کسی قسم کا نقصان نہیں پہنچا سکیں گے، بعد میں مکہ والوں کی وہ ساری امانتیں جو لوگوں نے میرے پاس رکھی ہیں واپس دے کر تم بھی مدینہ آ جانا، یہ کہہ کر آنحضرتؐ تو تشریف لے گئے، حضرت علی رضؓ آپ کے بستر پر سو گئے، کافر دروازے کی درزوں میں سے دیکھ لیتے تھے کہ بستر پر کوئی سو رہا ہے اور سمجھتے تھے کہ آنحضرت ہی اپنے بستر پر سو رہے ہیں۔ مگر جب آنحضرت نماز کے لئے نہ نکلے، تو کافر

دیوار پھاند کر اندر گئے، دیکھتے کیا ہیں کہ آنحضرتؐ کے بستر پر حضرت علی رضؓ سو رہے ہیں، کافروں نے غصے سے جھلا کر آپ سے دریافت کیا کہ "محمدؐ کہاں ہیں،، تو آپ نے نہایت بہادری اور ہمت سے جواب دیا کہ "مجھے کیا معلوم وہ کہاں ہیں" یہ دلیرانہ جواب سن کر "حیران رہ گئے اور ایک دوسرے کا منہ تکنے لگے،

**حاتم**، واہ واہ! کس بہادری سے جواب دیا ہے؛

**اکبر**، ذرا خیال کرو، خالی گھر ہے، کوئی یار ہے نہ مددگار، دشمنوں نے چاروں طرف سے گھیرے کھڑے ہیں لیکن کیا مجال کہ خوف و ہراس آپ کے پاس بھی پھٹک جائے، آپ نہایت بہادری اور بے پروائی سے ان جلادوں کو جواب دیتے ہیں جو تلوار کھینچے سر پر کھڑے ہیں اور جواب بھی کیا۔ کافروں کو سخت رنج اور غصہ دینے والا،

**اظہر**، بے شک بڑی بہادری دکھائی،

**حاتم**؛ اصلی بہادری اسی کا نام ہے؛

**عقیل**، اُف اُف! مجھے تو ہنسی آتی ہے،

انور، ہیں ہٹتا تو چیخ مارتا،

اکبر، پھر دیکھو! حضرت علیؓ تین روز تک، نہایت بے خوفی اور بے پروائی کے ساتھ مکہ میں رہے، اور ساری امانتوں کو ان کے مالکوں کے حوالے کر دیا،

عقیل، امانت کیا؟

اکبر، امانت اس چیز کو کہتے ہیں جو کوئی شخص کسی ایماندار آدمی کے پاس کچھ دنوں کے لئے رکھ جائے، رسول کریمؐ بچپنے ہی سے نہایت ایماندار آدمی تھے، اور امین کہلاتے تھے اس لئے لوگ اپنے جھگڑوں کا بھی فیصلہ آپ ہی سے کرایا کرتے تھے اور اپنی چیزیں بھی آپ کے پاس رکھ جاتے تھے، یہی امانتیں حضرت علیؓ نے ان کے وارثوں کو واپس کر دیں اور تین روز تک اس سارے شہر میں آزادی سے پھرا کئے جس میں دشمنوں کے سوا کوئی دوست نہ تھا، اور دشمن بھی خون کے پیاسے، تین روز کے بعد آپ بھی مدینہ شریف لے گئے اور گئے بھی دن دہاڑے، ڈنکے کی چوٹ پیدل اور علانیہ، اس وقت آپ کی عمر

پچیس سال کی تھی پیدل سفر کے باعث آپ کے پاؤں ورم کر گئے اور دونو پیروں میں کئی کئی چھالے پڑ گئے،

عقیل، پیدل کیوں گئے کیا کوئی سواری نہیں ملتی تھی؟

اظہر، کافروں نے آپ پر حملہ کیوں نہیں کیا؟

اکبر، کچھ تو آپ کی رعب دار حالت سے مگر زیادہ تر اس وجہ سے کہ آپ کا قبیلہ بنی ہاشم بڑا زبردست تھا، گو وہ آپ کا مخالف تھا مگر آپ کے والد ابو طالب کی سارا قبیلہ عزت کرتا تھا، اس لئے بنو ہاشم کے بگڑ جانے کا ڈر تھا،

حاتم، اگر باپ کی جلادی کے خوف سے بچپنے میں ان کا دل ہر وقت لرزتا رہتا تو ضرور اتنا کمزور ہو جاتا جتنا ہمارا دل ہو گیا ہے اور وہ کبھی کافروں کا سامنا اس بے خوفی سے نہ کر سکتے،

اکبر، ہاں بے شک بچوں کے دل و دماغ کو ہرگز کمزور نہ کرنا چاہیئے، ورنہ وہ ساری عمر جلاد باپ کے دم کو دعا دینگے،

حضرت علی رضؓ کو اب تک اپنی بہادری اور مردانگی اور جنگی قابلیتوں سے ظاہر کرنے کا موقع نہیں ملا تھا، مگر مدینہ پہنچنے کے بعد جب دوسرے سال بدر کی لڑائی ہوئی تو پہلی مرتبہ دنیا نے ان کی دلاوری اور جنگوں کے کمال دیکھے۔

اظہر، وہاں کیا ہوا؟

اکبر، جب بدر کی لڑائی شروع ہوئی اور پہلے پہل ایک ایک بہادر کی لڑائی کا موقع آیا اور جس وقت دشمنوں سے عتبہ اس کا بیٹا ولید اور اس کا بھائی شیبہ نے لڑنے کو مقابلے کے آدمی مانگے اور رسول کریمؐ نے مدینہ کے انصار میں سے تین آدمیوں کو بھیجا جن سے لڑنے سے عتبہ وغیرہ نے انکار کر دیا اور پھر رسول کریمؐ نے حضرت علی رضؓ اپنے چچا حضرت حمزہ رضؓ اور حضرت عبیدہ رضؓ بن حارث کو بھیجا، ان سے لڑنے کو عتبہ وغیرہ آگے بڑھے، ان تینوں مسلمان شیروں نے اس زور سے نعرۂ تکبیر بلند کیا کہ کافروں کے دل ہل گئے، عتبہ نے اپنے بیٹے ولید کو حضرت علی رضؓ کے مقابلہ پر کھڑا کیا اور اپنے

بھائی شیبہ کو عبیدہ رضؓ کے مقابلے پر اور اپنے آپ کو حضرت حمزہ رضؓ کے مقابلہ پر کھڑا کیا، ولید نے حضرت علی رضؓ سے کہا کہ تو پہلے تم وار کرو، آپ نے کہا۔ کہ میں پہلے وار نہیں کیا کرتا، اس پر ولید نے جھپٹ کر نہایت نہایت تیزی اور پھرتی سے حضرت علی رضؓ پر وار کیا، آپ نے بھی کمال پھرتی سے اس کا وار خالی دیا اور پھر کہا کہ لے اب تو سنبھل، یہ کہ کر آپ نے تلوار کی ایسی کاری ضرب لگائی کہ اس کا بایاں ہاتھ کٹ گیا، اور دوسری پر اس کا سر تن سے کٹ کر زمین پر آ گرا، ولید کا خاتمہ کرکے آپ نے اپنے ساتھیوں کو دیکھا اور عبیدہ رضؓ کی مدد کو پہنچ گئے، اور جلتے ہی ایسا تلا ہوا ہاتھ رسید کیا کہ شیبہ مع اپنے گھوڑے کے خاک اور خون میں مل گیا، ادھر حضرت حمزہ رضؓ نے عتبہ کو کاٹ کر زمین پر پھینک دیا، اس کے گرتے ہی لشکر اسلام سے تکبیر کا پر زور نعرہ بلند ہوا، جب قریش کے لشکر نے دیکھا کہ ہمارے تینوں بڑھیا آدمی مارے گئے تو انہوں نے اور خاص خاص بہادر آدمیوں کو میدان میں بھیجا، مگر سب

ایک ایک کرکے حضرت علی رضؓ کے ہاتھ سے مارے گئے، حالانکہ حضرت علی رضؓ کی عمر سب سے کم یعنی کل ۲۷ برس کی تھی، اس لڑائی میں ستر نامور کافر مارے گئے جن میں سے آدھے حضرت علی رضؓ کے ہاتھ سے جہنم رسید ہوئے، آخر کافروں کے پاؤں اکھڑ گئے اور وہ بھاگ گئے،

اظہر، واہ وا! تو یہ لڑائی حضرت علی رضؓ نے جتوائی،

حاتم، سبحان اللہ! اس بہادری اور لڑائی کے کیا کہنے،

انور، ان کی طاقت کتنی ہوگی، وہ تو ایک ایک ہاتھ میں سوار تو سوار گھوڑے کو بھی کاٹ دیتے تھے،

عقیل، ان کی تلوار بڑی تیز ہوگی،

اکبر، اس لڑائی کے بعد حضرت علی رضؓ کی بہادری کی دھاک بیٹھ گئی یہاں تک کہ جب سلیم کا قبیلہ لڑنے کو تیار ہوا اور رسول کریمؐ کو اس بات کی خبر ہوئی تو آپؐ نے حضرت علی رضؓ کو افسر بنا کر ایک چھوٹا سا لشکر روانہ کیا، حضرت علی رضؓ کو دیکھتے ہی

بنی سلیم نے جزیہ دے کر صلح کر لی، پھر جب ایک سال بعد جنگ اُحد ہوئی اور مقابلہ کے وقت دشمنوں کی صفوں سے طلحہ نکلا اور اُس نے مقابلہ کو آدمی مانگا، تو ادھر سے مسلمانوں کی طرف سے حضرت علی رضؓ اجازت لے کر میدان میں نکلے، طلحہ نے طیش میں آ کر نہایت تیزی سے وار کیا مگر حضرت علی رضؓ نے نہایت پھرتی سے اس کے وار کو خالی دیا اور پھر فوراً ہی خود وار کیا، طلحہ زخمی ہو کر زمین پر گرا، حضرت علی رضؓ بھی اُتر کر اس کے سینے پر چڑھ بیٹھے، مگر اُس نے گڑگڑا کر کہا کہ میری جان نہ لو آپ نے اس کو چھوڑ دیا،

اظہر، چھوڑنا تو ہرگز نہ چاہیئے،

اکبر، مگر چھوڑنے میں حضرت علی رضؓ کی رحم دلی ظاہر ہوتی ہے، اچھا تو طلحہ کے بعد دشمنوں نے ایک ایک کر کے بہت سے چھنے ہوئے پہلوان میدان میں بھیجے مگر سب حضرت علی رضؓ کے ہاتھ سے مارے گئے یہ حال دیکھ کر کافروں کی فوج نے مل کر حملہ کر دیا، مگر مسلمانوں نے نہایت بہادری سے

اس حملہ کو روکا اور دشمن بھاگ نکلے، ادھر
مسلمان لوٹ میں مشغول ہو گئے ادھر کافروں
نے پھر پلٹ کر ایک سخت حملہ کیا اور
مسلمان حیران ہو کر بھاگ نکلے، مگر آنحضرتؐ
مع چند صحابیوں کے میدان میں کھڑے
رہے جن میں حضرت علی رضؓ بھی تھے جو
کمال بہادری سے دشمنوں کے ہر حملہ کو روک
رہے تھے، جس کافر نے رسول کریم پر حملہ
کرنا چاہا اس کو آپ نے ایک ہی ہاتھ میں جہنم
رسید کر دیا، ان مقابلوں میں جناب علی رضؓ کے
جسم مبارک پر سترہ زخم لگ چکے تھے اور
آپ کا سارا جسم لہو لہان ہو رہا تھا، مگر
کیا مجال جو مقابلہ اور بہادری میں ذرا بھی
فرق آ جائے، یا ذرہ بھر بھی

انور، وہ آدمی تھے کہ دیو،

اکبر، میاں ان کا ادب سے نام لینا چاہئے،
یوں کہنا چاہیئے کہ وہ خدا کے شیر تھے، اچھا
تو حضرت علی رضؓ کی بہادری دیکھ کر پھر بھاگے
ہوئے مسلمان بھی واپس آ گئے، اور پھر تو
وہ حملہ کیا کہ دشمن سر پر پاؤں رکھ کر بھاگے،
اور مسلمانوں کو پھر فتح نصیب ہوئی،

**انور**، ہمت تمہاری کی،

**عقیل**، شاباش حضرت علی رض!

**اکبر**، حضرت علی رض کی ان بے مثل بہادریوں ہی کی وجہ سے عرب کے کافروں کا زور ٹوٹا اور اسلام کی ترقی کا راستہ کھلا، اگر ان لڑائیوں میں مسلمانوں کے اندر شیرِ خدا جیسے بہادر اور حضرت عمر رض جیسے اثر و رعب والے بزرگ نہ ہوتے تو کون کہ سکتا ہے کہ اسلام اتنی جلدی ایسی بے مثل کامیابی حاصل کر سکتا کہ بیس پچیس سال کی مدت میں ہر طرف اسلام کا بول بالا ہو گیا، اور ایران اور روم جیسی سینکڑوں ہزاروں برس کی سلطنتیں خاک میں مل گئیں، اگر اسلام زندہ بھی رہتا تو ایک معمولی اور کمزور جماعت کے اندر ہوتا، قصہ مختصر یہ کہ اسلام کے اول دورول میں حضرت علی رض شیرِ خدا نے اپنی خدا داد طاقت اور عمدہ پرورش سے اسلام کو بے حد فائدہ پہنچایا،

**حاتم**، بے شک بے شک! سب سے بڑی مشکل یہ تھی کہ ان دنوں میں بڑے بڑے پہلوان اور ہنرمند بہادر ایک ایک نکل کر

لڑتے تھے، اگر شروع کی لڑائیوں میں حضرت علی رضؓ اس قسم کے مقابلوں میں پورے نہ اُترتے، پورے نہیں بلکہ دشمنوں سے بڑھ چڑھ کر نہ اترتے تو کافروں پر کبھی مسلمانوں کا رعب قائم نہ ہوتا اور کافر حملوں میں ایسے کمزور دل اور لڑائی کے بعد اس طرح بھاگنے والے نہ بنتے؛

اکبر، ہاں یہ بھی صحیح ہے،

عقیل، لو، وہ گھر آ گیا،

انور: میں دوڑ کر پہلے پہنچوں گا،

اظہر، میں بھی آیا،

یہ کہ کر سب بچے آگے پیچھے دوڑتے ہوئے گھروں میں داخل ہو گئے،

(۴)

# شیرِ خدا رض

پھول باغ میں محمدؐ اکبر صاحب ایک بنچ پر بیٹھے ہیں، اور بچے مختلف کھیل کھیل رہے ہیں، بڑی دیر تک بچے خوب کھیلتے اور شور مچاتے رہے، اور پھر ان میں سے ایک ایک کرکے محمدؐ اکبر صاحب کے پاس آ بیٹھے، تھوڑی دیر تک اِدھر اُدھر باتوں پر کبھی کوئی بول اُٹھتا تھا. کبھی کوئی، آخر حاتم نے مسئلہ گفتگو کرنا شروع کیا،

حاتم، بھائی جان! جیسے میں نے آپ کے ساتھ سیر کرنا شروع کیا ہے، میری طبیعت ہر وقت خوش رہتی ہے،

اکبر، یہ تم سچ کہتے ہو، باہر نکلنے، تازہ ہوا میں چلنے پھرنے، دوڑنے کودنے، یا کھیلنے اور ورزش کرنے سے معدہ جو کھانے کو ھضم کرتا ہے۔ طاقتور ہوتا ہے اور

ہیپھڑے جن کے ذریعہ سے سانس لی جاتی ہے صاف اور تندرست ہوتے ہیں، قبض جو دنیا میں سب سے بڑا آزار ہے اور انسان کو بہت جلد قبر میں پہنچا دیتا ہے، پاس نہیں پھٹکتا، اور جب اس طرح روزانہ غذا خوب ہضم ہو اور قبض نہ ہونے پائے تو جسم میں دن دونی طاقت پیدا ہوتی ہے، اس طرح طاقت کی زیادتی سے پوری پوری تندرستی حاصل ہوتی ہے، اور نہ صرف دل طاقتور ہوتا اور خوش رہتا ہے بلکہ دماغ بھی تازگی پاتا اور ذہن تیز ہوتا ہے،

حاتم، یہ آپ سچ فرماتے ہیں، میں اُن دنوں بہت جلد سبق یاد کر لیتا ہوں اور میری یاد ایسی اچھی ہو گئی ہے کہ میں جو کچھ استاد سے ایک دفعہ سن لیتا ہوں اُسے ہر وقت یاد رکھتا ہوں، اسی وجہ سے میں مکتب میں کم بیٹھتا ہوں، مگر اس کو کیا کروں کہ جب والد صاحب کا خوفناک چہرہ اور ان کی سرخ خونی آنکھیں دیکھتا ہوں تو فوراً بد حواس ہو جاتا ہوں، اور سب کچھ بھول جاتا ہوں،

اکبر، یہ اسی وجہ سے کہ تمہارے دماغ پر خوف غالب ہو جاتا ہے۔ خون ٹھہر جاتا ہے اور دماغ تھوڑی دیر کے لئے ناکارہ ہو جاتا ہے، اسی وجہ سے ماں باپ اور استادوں کو بچوں کے دل و دماغ کے حالات اور ان کی نشو و نما کی حقیقتوں سے واقف ہونا بے حد ضروری ہے خوف کے بجائے پیار سے کام لیا جائے تو نہ صرف بچے کے دل و دماغ اصلی حالت میں رہ کر عمدہ باتوں کو ظاہر کریں بلکہ وہ پھولیں پھلیں،

**اظہر،** ابو جی! آپ مجھے کبھی نہیں مارتے مگر پھر بھی میں آپ سے ڈرتا ہوں،

**خانم،** کیوں ڈرتے ہو،

**اظہر،** مجھے یہ خیال رہتا ہے کہ کہیں مجھ سے کوئی ایسی بات نہ ہو کہ ابوّ جی مجھے پیار کرنا چھوڑ دیں،

**اکبر،** بس اتنا خیال ہی کافی ہے، اور یہ وہ قیمتی چیز ہے کہ لاکھوں کوششوں اور ہزاروں تدبیروں سے بڑھ کر فائدے دیتی ہے ادھر تو بچے بری حرکتیں خود نہیں کرتے ادھر خوف اور مار پیٹ کے باعث ان کے جسم

اور دل و دماغ خوب بڑھتے رہتے ہیں، پالا پڑے ہوئے پودوں کی طرح جسم ٹھٹھر کر پستہ قد اور ٹھنگنی نہیں ہو جاتے، دل دھڑکنے کا مرض نہیں پیدا ہوتا، دماغ کمزور نہیں ہوتا، در اصل جسم کی اچھائی، ترقی، اور تازگی پر دماغ کا اعلےٰ درجے کا ہونا منحصر ہے، اگر صحت اچھی ہے تو دماغ اچھا ہے اور اگر صحت خراب ہے تو دماغ خراب ہے،

عقیل، بھائی جی! ہم کو بھی تو سمجھاؤ، آپ کیا فرما رہے ہیں،

اکبر، ہاں ہاں! دیکھو حضرت علی رضؓ کو آنحضرتؐ نے محبت و پیار کی آب و ہوا میں پالا تھا، اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ جیسے اعلےٰ درجہ کے دماغ والے تھے، ویسے ہی اعلےٰ درجہ کے پہلوان اور بہادر بھی تھے، اور ان دونو چیزوں کے اعلےٰ پیمانہ پر موجود ہونے سے اُنھوں نے کیسے کیسے کارنامے کئے،

انور، آنحضرتؐ نے ان کو تازہ ہوا میں کھلایا ہوگا اور خوب ورزش کرائی ہوگی،

اکبر، اُس زمانہ میں دماغی قابلیتوں کے

علاوہ جسمانی طاقتیں اور سپہ گری کے فن بھی آدمی کے لئے ضروری سمجھے جاتے تھے،

**عقیل**، سپہ گری کیا؟

**اکبر**، سپہ گری ایک بڑا بھاری فن یا ہنر تھا، اس کی بہت سی قسمیں تھیں جیسے پہلوانی، اور پہلوانی کے ہزاروں داؤ پیچ، پھر شہ سواری اور سواروں کے کرتب، پھر تلوار چلانا، اور دوسرے ہتھیاروں کے چلانے کے طریقے جاننا، تیرنا، لکڑی چلانا، تیر چلانا، وغیرہ وغیرہ اسی وجہ سے پہلے زمانہ کا ہر مسلمان جہاں اچھا خاصہ عالم ہوتا تھا وہاں اعلےٰ درجہ کا سپاہی بھی ہوتا تھا،

**انور**، پولیس کا سپاہی؟

**اکبر**، لاحول ولا قوۃ، نہیں نہیں، یہ سپاہی تو نام کے ہیں، انہیں سپہ گری کے فن سے کچھ سرو کار نہیں انہیں تو ظلم کرنے اور روپیہ بٹورنے کے طریقے آتے ہیں، وہ سپاہی شجاعت اور بہادری اور سچائی و رحم و انصاف کے پتلے ہوتے تھے یہ کمزوروں کا خون چوستے ہیں وہ طاقتور کے مقابلہ میں کمزوروں کی مدد کرتے تھے، یہ شیخی خورے اور غرور کرنے والے

ہیں ، وہ عاجزی ظاہر کرنے والے اور ظلم اور غرور سے بچنے والے تھے ، ہاں جب موقع پڑتا تھا تو ان سے بڑھ کر طاقتور اور بہادر بھی کوئی نہ ہوتا ہوتا ، شیر بھی دم دبا کر بھاگ جاتا تھا ،

**اظہر** ، بس میں تو ایسا ہی آدمی بننا چاہتا ہوں ، کمزوروں پر ظلم کرنے سے مجھے بڑی نفرت ہے ،

**انور** ، اور بچے تو کمزور ہوتے ہیں ،

**حاتم** ، ہاں ، ان پر ظلم کرنا بہادری نہیں ہو سکتی ،

**اکبر** ، بہادری کیسی وہ تو بزدلی ہے ، بچے تو کھلے ہوئے پھول ہوتے ہیں ، گرم ہوا کے جھونکوں سے وہ فوراً مرجھا جاتے ہیں ، اگر کوئی ان کا دوست ہو کر ان کے ساتھ رہے تو بڈھا ہو کر بھی نوجوان بنا رہے گا ، میں تم لوگوں میں اپنے آپ کو بھی بچہ اور نوجوان پاتا ہوں اور ایسے آدمی کی زندگی ہوتی ہے ، ایسا آدمی ساری دنیا کی مصیبتیں اور بلائیں ہنس ہنس کر برداشت کر لیتا ہے ، جس طرح آنحضرت اور ان کے

ساتھیوں نے برداشت کیا، حضرت علیؓ
کی بہادری کے کچھ کارنامے ہم کو سنا چکے
ہیں، وہ آنحضرتؐ کی پرورش کے جوہر
تھے، آنحضرتؐ نے اپنے دوستوں کو اعلےٰ
درجہ کی زندگی کے سانچے میں ڈھال دیا تھا
جس کا دل مردہ ہو وہ کبھی کارنامے نہیں
کر سکتا، اور جو محبت اور دانائی کی آب و
ہوا میں پلا ہو، وہ ایسے ایسے کام کر سکتا
ہے کہ دنیا حیران رہ جاتی ہے جناب علیؓ
کی جسمانی طاقت کا قصہ سنو،

**عقیل**، یہ تو بڑے مزے کا قصہ ہوگا،

**انور**، پہلوانی کا قصہ ہوگا،

**اکبر**، ہم اس عجیب و غریب قصہ سے
پہلے ایک چھوٹا سا قصہ اور سنا دیں تو پھر
اس قصہ میں تم کو بڑا مزہ آئیگا، تو سنو!
مکّہ سے مدینہ کو ہجرت کر جانے کے پانچ
سال بعد کافر دس ہزار فوج لے کر مدینہ پر
چڑھ آئے آنحضرتؐ کو دیر میں خبر ہوئی،
وقت تھا کم، مسلمانوں نے اپنے بال بچوں
کو تو شہر میں چھوڑا، خود مدینہ سے باہر آکر
شہر کے قریب ہی ڈیرے ڈالے، اور جلدی

جلدی شہر کے اور اپنی فوج کے پڑاؤ کے گرد ایک خندق کھود لی، جب دشمن آئے تو وہ خندق سے رک گئے، جب بیکار پڑے پڑے بہت دیر ہو گئی تو دشمنوں نے شہر کے یہودیوں کو بہت سا روپیہ دیا اور ان سے وعدہ لیا کہ وہ ایک رات کو شہر پناہ کی فصیل کا دروازہ کھول دینگے، لیکن جب اللہ تعالےٰ نے آنحضرت ؐ کو یہودیوں کی دھوکہ بازی سے خبردار کر دیا، تو آپ نے مسلمانوں کی کچھ فوج شہر میں بھیجی، جنہوں نے یہودیوں کے سرداروں کو گرفتار کر لیا اور دروازوں پر پہرہ دینے لگے، ادھر سے کافروں کا مشہور جرنیل عمرو اپنے بیٹے اور چند سپاہیوں کو لے کر خندق کو پھاند کر دروازے کے قریب آگیا، یہ شخص عرب میں ہزاروں سواروں کے برابر سمجھا جاتا تھا، اور بڑا طاقتور اور بہادر تھا، جب حضرت علی رضؓ نے اُسے آتے دیکھا تو فوراً آنحضرت ؐ کے پاس آ کر لڑائی کی اجازت چاہی جب اجازت مل گئی تو عمرو کے پاس پہنچے اور اس کو ڈانٹا، اس نے کہا کہ کیا

کوئی میرا مقابلہ بھی کر سکتا، حضرت رضؓ نے فرمایا
کہ میں ابھی تیرا کام تمام کئے دیتا ہوں،
عمرو پوچھا تمہارا کیا نام ہے، آپ نے فرمایا
کہ ہاں علی رضؓ ابن ابو طالب، اس پر عمرو
بولا کہ ابو طالب میرے دوست تھے، میں
تجھ سے نہیں لڑتا، آپ نے فرمایا کہ تجھے
تین باتوں میں سے ایک بات ماننی پڑے گی،
یا تو تو مسلمان ہو جا، یا اپنی فوج لے کر
یہاں سے چلا جا، یا مجھ سے لڑ، آخر لڑائی
کی ٹھن گئی، اور عمرو نے نہایت جوش کے
ساتھ حملہ کیا، اور نہایت تیزی سے ایک
دوسرے پر وار ہونے لگے، آخر جناب
علی رضؓ نے عمرو کو تھکا کر اپنی زبردست
طاقت سے اس کو زمین پر دے مارا اور
اس کی چھاتی پر چڑھ کر اس کا سر کاٹ
ڈالا اور سر کو اس کے ساتھیوں کے آگے
جو پاس کھڑے تھے پھینک دیا،

حاتم، اللہ اکبر، !

اکبر، یہ دیکھ کر عمرو کے بیٹے ہل عنے جناب
علی رضؓ پر حملہ کیا، ابھی وہ وار بھی نہ کرنے
پایا تھا کہ آپ نے ایک ہی ہاتھ میں اس کا

سر گردن سے اڑا دیا، عمرو کے باقی ساتھی سر پاؤں رکھ کر بھاگے،

اظہر، سبحان اللہ! کیا طاقت تھی!

اکبر، عمرو کے مارے جانے سے کافروں کے ہوش اڑ گئے اور مدینہ کو چھوڑ کر بھاگ گئے،

انور، واہ واہ! اسلام کے ایک ہی بہادر نے ہزاروں کافروں کو بھگا دیا،

حاتم، واللہ حضرت علی رض کی طاقت نے کیا کام کیا ہے!

اکبر، حضرت علی رض شیرِ خدا کی جسمانی طاقت کا سب سے بڑا واقع وہ ہے جو خیبر کی لڑائی میں ظاہر ہوا یہی وہ قصہ ہے جس کے سُنانے کا میں نے تم سے ابھی وعدہ کیا تھا،

عقیل، ہاں بھائی جی وہ ضرور سنائیے،

اکبر، وہ قصہ یونہی ہے کہ خیبر میں یہودیوں کی بڑی بھاری قوت تھی، اور وہ اسلام کو مٹانے کی ہر وقت خفیہ کوششیں کیا کرتے تھے، آخر آنحضرت صلعم نے تنگ آکر اسلام کے بہادروں کو خیبر فتح کرنے کے لئے

روانہ کیا، یہاں ایک بڑا بھاری مضبوط قلعہ تھا اور اس بڑے قلعہ کے ارد گرد سات قلعے اور تھے جو بڑے مضبوط تھے۔ مسلمانوں نے پہنچ کر ان ساتوں قلعوں کو تو فتح کر لیا مگر وہ اصلی بڑا قلعہ فتح نہ ہوتا تھا، بڑے صحابہ زور باری باری سے میدان میں نکلتے اور سخت حملے کرتے مگر کسی کو فتح نصیب نہ ہوتی، آخر ایک دن آنحضرتؐ نے اپنا صافہ حضرت علی رضؓ کے سر پر رکھا اور ایک جھنڈا ان کے ہاتھ میں دیا اور ان کو خیبر فتح کرنے کو بھیجا، جب آپ قلعہ کی طرف روانہ ہوئے تو یہودیوں کا سردار مرحب جو ان کے بادشاہ کا وزیر تھا، میدان میں نکلا اور اپنے مقابلہ کو آدمی مانگنے لگا، اپنی بہادری کی ڈینگیں مارنے لگا، آخر حضرت علی رضؓ میدان میں نکلے، اور فرمایا کہ دیکھ میں وہ ہوں کہ میری ماں نے میرا نام حیدر "یعنی شیر" رکھا ہے، میں تیری بوٹیاں کاٹ ڈالوں گا، یہ سنتے ہی مرحب گھوڑا بڑھا کر آیا اور نہایت غصہ سے آپ پر حملہ کیا، لیکن آپ نے اپنی بے مثل پھرتی سے اس کے وار کو خالی دیا اور ایک ایسا تلا ہوا ہاتھ رسید کیا کہ مرحب کا

سر کٹ کر زمین پر آ گرا، اِدھر لشکر اسلام سے اللہ اکبر کا نعرہ بلند ہُوا، اُدھر قلعہ سے یہودی بھی یہ تماشا دیکھ رہے تھے، جناب علی رض نے لشکر اسلام کو قلعہ پر حملہ کرنے کا حکم دیا، یہودیوں نے قلعہ کا دروازہ خوب مضبوطی سے بند کر دیا، جناب علی رض لشکر اسلام سے پہلے ہی قلعہ کے دروازے پر پہنچ گئے، آپ نے نیزے کو زمین میں گاڑ دیا اور نعرۂ تکبیر لگا کر اور اپنی خدا داد قوت اور طاقت سے کام لے کر کواڑوں پر ایسا دھکا مارا کہ کواڑ پاش پاش ہو گئے،

**اظہر**، اللہ اکبر!

**سب بچے**، اللہ اکبر!

**اکبر**، دروازے کو توڑ اور تختوں کی ڈھال بنا شیر خدا کافروں پر ٹوٹ پڑے، اتنے میں مسلمان بھی پہنچ گئے، اور قلعہ میں جا گھسے، کافروں کے ٹکڑے اڑا دئے اور یہ آہنی قلعہ دم بھر فتح کر لیا،

**اظہر**، ابّو جی! دروازہ تو بڑا بھاری ہوگا،

**اکبر**، بے شک، قلعہ کا دروازہ تھا، اور وہ بھی جنگ کے وقت کیا کچھ مضبوط نہ ہوگا،

کہا جاتا ہے کہ لڑائی کے بعد وہ دروازہ جس
کو حضرت علی رضؓ نے دم بھر میں پاش پاش
کر دیا چالیس آدمیوں سے بھی نہ ہل سکا۔
یہ ہے جسمانی طاقت کے جوہر، کاش آج کل
کے مسلمان بھی اپنی طاقت کی قدر کریں،
**حاتم**، بے شک ہر مسلمان کو حضرت علی رضؓ
کی سی طاقت حاصل کرنی چاہیئے،
**اکبر**، اور اگر جسمانی طاقت کے ساتھ مسلمان
نیک اور اعلیٰ درجہ کی عادتوں کو بھی حاصل
کریں تو انشاء اللہ وہ پھر دنیا اور دین کے
حکمران ہو نگے، حضرت علی رضؓ میں صرف جسمانی
طاقت اور سپہ گری کے فن ہی نہ تھے بلکہ ان
ان کے اخلاق نہایت اعلیٰ اور ان کی فضیلتیں
اور عادتیں نہایت پاکیزہ تھیں، اسلام یہ نہیں
سکھاتا کہ تم دین کے ہو کر دنیا کو بالکل بھول
جاؤ، یا دنیا کے ہو کر دین کو بالکل بھول جاؤ،
جسم اور روح کی برتری کی وجہ سے جناب علی رضؓ
آنحضرت اپنی جان کی طرح عزیز رکھتے تھے، جس
وقت مکہ کو آنحضرت نے فتح کیا تو خانہ کعبہ سے
بتوں کو باہر نکلوا کر پھنکوا دیا، اور جب دیواروں
پر جو تصویریں بنی ہوئی تھیں ان کو مٹانے

لگے اور جو تصویریں بہت اونچی جگہ پر تھیں ان تک جب ہاتھ نہ پہنچا تو آنحضرتؐ نے حضرت علی رضؓ کو اپنے کاندھوں پر چڑھا کر وہ تصویریں مٹوائیں، آنحضرت کے کاندھوں پر کھڑے ہونے کا فخر سوائے حضرت علی رضؓ اور اولاد علی رضؓ کے بھلا اور کس کو حاصل ہو سکتا تھا؟

**عقیل**، تو وہ ان کے رشتہ دار بھی تو تھے!

**انور** رشتہ دار نہیں بیٹے تھے!

**اکبر**، ان کے کارنامے بھی ایسے ہی تھے، وہ صرف اعلےٰ درجہ کے اسلامی سپاہی ہی نہ تھے بلکہ وہ جوانی میں خدا کی عبادت کے اندر اس قدر مشغول رہے کہ ان کی روح کی طاقت بھی بہت بڑھ گئی تھی، انہوں نے اس زمانہ میں عبادت و نماز میں بڑی محنت کی جبکہ وہ جوان ہی تھے۔ اور جوانی کی نیکیاں اور خدا پرستی سے آدمی خدا کے قریب جا پہنچتا ہے، کہتے ہیں جوانی دیوانی، اگر جوانی میں آدمی پر دل کی (یعنی خواہشوں کی) حکومت کی بجائے دماغ کی (یعنی عقل کی) حکومت رہے تو آدمی دنیا میں بڑی بڑی ترقیاں کر لیتا ہے،

خیبر تو حضرت علی رض کی جسمانی اور روحانی قابلیت ہی کے سبب آنحضرت م نے شہنشاہ روم کے مقابلے کے لئے مدینہ سے نبوت کو روانہ ہوتے وقت حضرت علی کو اپنی جگہ مدینہ کا خلیفہ بنایا تھا،

حاتم، اوہو!

اکبر، یہی نہیں بلکہ جب لوگوں نے گھر میں بیٹھے رہنے کا تعنہ ان کو دیا اور حضرت علی رض نے جاکر راستہ ہی میں آنحضرت م سے یہ بات کہی تو آنحضرت م نے فرمایا کہ لوگوں کو بکنے دو، تم تو میرے ایسے بھائی ہو جیسے حضرت موسےٰ ع کے بھائی ہاروں ع تھے۔

اظہر، یہ کون صاحب تھے؟

اکبر، حضرت موسےٰ ع ایک پیغمبر تھے اور ہارون ان کے بھائی بھی تھے اور مددگار بھی تھے،

انور، تو حضرت علی آنحضرت م کے مددگار تھے،

اکبر، بے شک، دیکھو جب جمل کی لڑائی کے وقت کافروں کے آگے کسی صحابی کو کامیابی نہ ہوئی کیونکہ دشمن پہاڑیوں کے غاروں میں

چھپے ہوئے تھے تو آخر آنحضرت ص نے حضرت علی رض کو بھیجا، جنہوں نے اپنی فوج راتوں رات کسی اور چھپے ہوئے راستہ سے لے جا کر ان کا قلع قمع کر دیا، اور جب اس فتح سے آپ واپس آئے تو آنحضرت نے خود شہر سے باہر آکر آپ کا استقبال کیا، آپ نے آنحضرت ص کو آتے دیکھ کر گھوڑے پر سے اُتر پڑے ساتھ ہی ساری فوج گھوڑوں سے اُتر پڑی، تو آنحضرت ص نے فرمایا کہ یا علی رض آپ گھوڑے پر سوار رہئے! خوشی کی وجہ سے حضرت علی رض کی آنکھوں میں آنسو آ گئے تو آنحضرت ص نے فرمایا کہ اگر یہ ڈر نہ ہوتا کہ لوگ تمہیں حضرت عیسےٰ کی طرح پوجنے نہ لگیں گے تو میں آج تمہارے متعلق عجیب باتیں کہتا،

**عقیل**، وہ کیا کہتے؟

**اکبر**، خدا جانے کیا فرماتے، شاید ان کی بڑائی بیان فرماتے جو خدا کی طرف سے ہوتی،

**انور**، خدا کی طرف سے؟

**اکبر**، ہاں بے شک! دیکھو جب ۹ھ میں حضرت ابوبکر رض کے ہمراہ مدینہ سے مکہ کو حج کے لئے آنحضرت ص نے قافلہ روانہ فرمایا اور

حضرت ابوبکر رض کو حکم دیا کہ سورہ برات (قرآن کی کچھ آیتوں) کو حج کے موقع پر لوگوں کو سنائیں اور حضرت ابوبکر رض کو ہو گئے، تو بعد میں خدا کا حکم بھیجا کہ ان آیتوں کے اعلان کے لئے آپ اپنے رشتہ دار کو بھیجئے، لہذا آنحضرت ؐ نے حضرت علی رض کو بھیجا، اور انہوں نے یہ کام کیا،

حاکم: ان آیتوں میں کیا لکھا تھا؟

اکبر، ان میں لکھا تھا کہ آج سے دین اسلام پر ایمان رکھے بغیر جنّت نہ ملے گی، کعبہ میں ننگا نہ پھرنا چاہیئے، اور آج سے کافر اور مشرک کعبہ میں داخل نہ ہو سکینگے،

اظہر، حکم بھی بڑا بھاری تھا،

اکبر، یہ حکم کیا ہر بھاری کام کے لئے جناب علی رض بھیجے جایا کرتے تھے، مثلاً سنہ ھ میں آپ کو یمن کے ملک کا حاکم اور قاضی بنا کر بھیجا گیا، وہاں کے لوگ لڑائی پر آمادہ ہو گئے، جناب علی رض نے اسلام کا حال لوگوں کو سنایا تو اللہ کے فضل سے سارے لوگ مسلمان ہو گئے۔ اور سارا ملک قبضہ میں آگیا،

حاتم، سبحان اللہ!

اکبر، یہ جھوٹے اور خیالی قصے نہیں ہیں بلکہ واقعات اور سچی باتیں ہیں،

اظہر، بیشک حضرت علی رض بہت بڑے آدمی تھے،

اکبر، آنحضرت کو آپ سے جو محبت تھی وہی محبت حضرت علی رض کو آنحضرت سے تھی، جب سن ۱۱ھ میں آنحضرت ؐ آپ کی خدمت میں لگے رہے اور جب آنحضرت ؐ اس دنیا سے رخصت ہو گئے تو حضرت علی رض ہی نے آنحضرت ؐ کے جسم مبارک کو غسل دیا، اور آپ ہی نے قبر میں اتارا، کیونکہ آنحضرت ؐ نے یہی خواہش ظاہر فرمائی تھی،

اظہر، افسوس! آنحضرت ؐ ہمیشہ زندہ رہتے تو کیا اچھا ہوتا،

اکبر، میاں! یہ اللہ تعالیٰ کے بھید ہیں، ان کو کون سمجھ سکتا ہے، سب کو اللہ تعالیٰ کے پاس واپس جانا ہے،

عقیل، اب ہمیں بھی گھر کو جانا چاہیئے،

اکبر، ہاں چلو،

آخر سب گھر کی طرف روانہ ہو گئے،

(۵)

# حضرت علیؓ کی خلافت

ہمارے دوستوں کی ٹولی سڑک کی پٹڑی پر آہستہ آہستہ جا رہی تھی کہ سامنے سے "اللہ اکبر" کے نعرے بلند ہوئے، ہمارے دوست رک گئے، اور انہوں نے دیکھا کہ ایک عظیم الشان جلوس آرہا ہے، یہ جلوس خلافت کمیٹی کا ہے آگے آگے خلافتی رضا کاروں کا دستہ اسلامی اشعار پڑھتا جا رہا ہے۔ ان کے پیچھے کانگریس کے کچھ رضا کار قومی گیت گاتے جا رہے ہیں۔ بعد ازاں بہت سی گھوڑا گاڑیاں ہیں۔ سب سے پہلی گاڑی پھولوں سے سجی ہوئی ہے۔ اس میں چار شخص بیٹھے ہیں۔ سب کے گلوں میں پھولوں کے ہار ہیں، مگر ایک شخص کے گلے میں سب سے زیادہ ہار پڑے ہیں؛ رضا کاروں کی جماعتوں نے مختلف پھریرے اڑا رکھے ہیں، گاڑیوں کی ایک لمبی قطار ہے،

جس میں بڑے بڑے بزرگ بیٹھے ہیں، بعض ہندو بھی موجود ہیں - ان کے ہمراہ لوگوں کا بڑا بھاری ہجوم ہے - بالآخر جلوس گزر گیا اور ہمارے دوست آگے بڑھے - قدم بڑھاتے ہی عقیل نے سوال کیا،

**عقیل**، بھائی جی! کیا یہ برات تھی؟

**اکبر**، تمہارا کیا خیال ہے؟

**عقیل**، میں تو جانو برات ہی تھی؟

**انور**، برات تھی تو دولہا کہاں تھا،

**عقیل**، وہ اگلی گاڑی میں - جس کے گلے میں سب سے زیادہ ہار پڑے تھے،

**انور**، وہ کیا دولہا تھا کہ سر پہ سہرا تو باندھا نہیں، سارے پھول گلے ہی میں ڈال لیئے،

**حاتم**، وہ کوئی انگریزی پڑھا ہوا دولہا تھا، کیونکہ انگریزی پڑھے ہوئے لوگ سہرہ کی جھول نہیں پہنتے،

**اظہر**، اور باجا بھی تو نہیں تھا،

**انور**، نہ "باغ بھاری" تھی،

**اظہر**، "ناچ" بھی نہ تھا،

**حاتم**، انگریزی خواں ان باتوں میں روپیہ ضائع نہیں کرتے،

اظہر، کیا ان کے یہاں "بری" بھی نہیں ہوتی؟

حاتم، "بری" تو نہیں مگر کپڑوں اور جوڑوں کی کچھ نہ پوچھو۔ سینکڑوں روپوں کے "سوٹ"، ہوتے ہیں۔ بعض کے یہاں تو جڑا ریشم ہوتا ہے،

انور، اور زیور؟

حاتم، زیور کی بیماری ابھی کم نہیں ہوئی، بغیر جوڑوں اور زیور کے تو بیاہ ہی نہیں ہو سکتا،

اظہر، اور "جہیز"؟

حاتم، یہ کاٹھ کھاٹ تو پہلے سے بھی زیادہ ہوتا ہے، میز اور کرسیاں، آیئنے اور شیشے، چینی اور کانچ کے برتن، بیسیوں چیزیں نئی ہوتی ہیں،

اظہر، اور "ولیمہ"؟

حاتم، "ولیمے" کی دعوت میں بھی نئی نئی چیزیں اور بڑھ گئی ہیں۔ بھلا جب تک یار لوگوں کے تنور گرم نہ ہوں۔ اس وقت تک تعریف ہو سکتی ہے؟

انور، تو غریبوں کی موت ہے!

حاتم، بے شک۔ وہ بے وقوف امیر دلہ

کی نقل کرتے ہی ہیں بڑی شیخی سمجھتے ہیں،
**اکبر**، میاں! تم لوگوں نے یہ کیا بحث شروع کر دی، یہ بتاؤ کہ یہ جلوس کیا تھا؟
**عقیل**، یہ تو برات تھی!
**حاتم**، کسی "لیڈر" کی برات تھی!
**اکبر**، ٹھیک ہے! ٹھیک ہے! ہمارے شہر میں خلافت اور کانگریس کے جلسے ہونے والے ہیں آج ان کے صدر یا جلسوں کے بڑے پنچوں کا جلوس نکالا گیا ہے،
**اظہر**، خلافت! کیا کوئی ہمارے شہر کا آدمی خلیفہ بن گیا؟
**انور**، اور "کان گرس" کیا چیز ہے؟
**اکبر**، بھئی ایک ایک آدمی سوال کرو۔ سنو "کانگرس" تو کوئی "کان کھجورا" ہے؟ سارے ملک کے ہندوؤں کی پنچایت ہے، اور خلافت مسلمانوں کی،
**اظہر**، خلافت یہاں کیسے آگئی؟
**اکبر**، بات یہ ہے کہ ترکوں نے جن کے یہاں خلافت چلی آتی تھی آپ خلافت کو چھوڑ دیا ہے،
**عقیل**، کیوں چھوڑ دیا؟

**عقیل**، کیوں چھوڑ دیا؟

**اکبر**، اس کا قصہ بہت بڑا ہے، اُسے پھر کبھی سنائیں گے، اس وقت دنیا بھر کے مسلمانوں میں کوئی خلفیہ نہیں ہے، ایسی حالت میں ہر مسلمان کا فرض ہے کہ وہ مکہ مدینہ کی حفاظت کرے۔ اور سارے دنیا کے مسلمانوں کا فرض ہے کہ وہ کسی شخص کو خلیفہ بنائیں، ان دونو باتوں کو پورا کرنے کے لئے ہمارے ملک کے مسلمانوں نے ایک پنچایت بنائی ہے جس کا نام ''خلافت کمیٹی'' رکھا ہے،

**اظہر**، وہ کیا کرتی ہے؟

**اکبر**، وہ چاہتی ہے کہ حضرت علی رض کے زمانہ سے مسلمان میں جو پھوٹ پر گئی ہے اُس کو مٹا کر تمام مسلمانوں میں ''مدینہ والا'' بھائی چارہ قائم ہو،

**عقیل**، تو آج کیا بات ہے جو یہ جلسہ نکلا،

**اکبر**، جلسہ نہیں جلوس کہو۔ آج خلافت کمیٹی کا سالانہ جلسہ ہے، جو پچھلے سال کے کام کو دیکھے گا اور لگلے سال کے لئے کام مقرر کرے گا،

**انور**: یہ سپاہیوں کی سی وردیاں پہنے کون تھے؟

**اکبر**: یہ جلسے کے انتظام کرنے والے نوجوان ہیں جو مفت کام کرتے ہیں اور اپنی مرضی سے کرتے ہیں اس لئے ان کو "رضا کار" کہتے ہیں۔ اور جلسہ کا افسر "صدر" کہلاتا ہے اگلی گاڑی میں جس شخص کے گلے میں سب سے زیادہ ہار پڑے ہوئے تھے وہ جلسہ کا "صدر" تھا، ان کام کرنے والی جماعتوں کو "انجمن" کہتے ہیں،

**حاتم**: کیا اور بھی انجمنیں ہیں،

**اکبر**: بیسیوں، مثلاً مولویوں کی انجمن جس کا نام "جمعیت علما" ہے، مذہبی انجمن احمدیہ "اشاعت اسلام"، مسلمان رئیسوں کی انجمن جس کا نام "مسلم لیگ" ہے، علم پھیلانے والی انجمن جس کا نام "تعلیمی کانفرنس" ہے۔

**حاتم**: یہ کیا کیا کام کرتی ہیں،

**اکبر**: کام کی تو ان میں دو ہی انجمنیں ہیں؛ ایک خلافت کمیٹی جو باہر کے مسلمانوں کی ہر ممکن طریقہ سے مدد کرتی ہے اور دوسری انجمن، احمدیہ اشاعت اسلام ہے، جس کے

بڑے بڑے عالم انگلستان - جرمنی، اور امریکہ میں پہنچ کر فرنگیوں کو مسلمان بنا رہے ہیں،

**اظہر**، اچھا! ایسے عالم بھی ہیں جو فرنگیوں کو مسلمان بناتے ہیں،

**اکبر**، ہاں اس انجمن نے اسلام کی بڑی خدمت کی ہے، سینکڑوں فرنگیوں کو مسلمان بنا ڈالا ہے، اور فرنگیوں کے ملکوں میں بڑی شاندار مسجدیں بنائیں، اللہ ان پر رحمت نازل فرمائے، آمین

**اظہر**، اور خلافت والوں کے ساتھ ہندو کیوں تھے،

**اکبر**، ہندوؤں کی سب سے بڑی پنچایت کانگرس ہے، اور کانگرس اور خلافت والے، دونوں اپنے ملک ہند کو بھی آزاد کرانا چاہتے ہیں، اس لئے آپس میں دوست ہیں اور ایک دوسرے کے جلسوں میں شریک ہوتے ہیں،

**حاتم** ملک کو آزاد کرنے سے کیا مطلب؟

**اکبر**! یعنی وہ چاہتے ہیں کہ انگریز ہند کو چھوڑ کر چلے جائیں،

**حاتم**، چھوڑ کر چلے جائیں! کیا انگریزوں کے پاس بندوقیں اور توپیں نہیں ہیں؟

اظہر، ہندو تو ان کے راج میں بڑے مالدار ہو گئے ہیں جیسا کہ اس دن ابو جی نے سمجھایا تھا، پھر وہ کیوں انگریزوں کو نکالتے ہیں،

اکبر، نکال تو کیا سکتے ہیں، ان کا اصلی مطلب یہ ہے کہ انگریز ڈر کر ہندوؤں کو بہت سے بڑے بڑے عہدے دے دیں، اسی لئے انہوں نے مسلمانوں ملا لیا ہے۔ اور مسلمان یہ سوچ کر ان کے ساتھ ہو گئے ہیں کہ اگر ہندوؤں سے دوستی رہی تو ہند کی فوجیں مسلمانوں ملکوں کو غلام بنانے نہ جائیں گے،

اظہر، تو ہندو بڑے ہوشیار ہیں، چاہتے کچھ ہیں اور کہتے کچھ ہیں!

اکبر، میاں یہی آج کل کا طریقہ ہے،

انور، وہ باغ آگیا، ہم تو دوڑ لگا کر جاتے ہیں،

اکبر، ہاں تم اور عقیل دوڑو، اور حاتم اور اظہر، اور باغ کی سب سے پہلی۔ بنچ تک دوڑو، یہ سن کر دو دو کے ایک دوسرے کی انگلیاں پکڑیں اور دوڑنا شروع کر دیا،

اکبر، آہستہ آہستہ دوڑو!

ہمارے چاروں دوست دوڑتے ہوئے باغ

ہیں داخل ہو گئے اور بھاگتے بھاگتے ایک بنچ پر جا ڈٹے، اخیر میں محمدؐ اکبر صاحب بھی وہاں پہنچ گئے، اور تھوڑی دیر کے بعد پھر باتوں کا سلسلہ شروع ہوا،

حاتم، بھائی جی! اتنی انجمنوں کے ہوتے ہوئے مسلمانوں کی حالت کیوں اچھی نہیں ہوتی؟

اکبر، بات یہ ہے کہ مسلمان زیادہ تر جاہل ہیں اور ملانوں اور نقلی پیروں کی پوجا کرنے والے ہیں۔ یہ لوگ مسلمانوں کو آپس میں ملنے اور محبت پیار کرنے نہیں دیتے، ادھر مسلمانوں کے امام اور پیشوا کچھ زیادہ اچھے آدمی نہیں، ان میں سے بہت سے اپنا ہی فائدہ چاہتے ہیں، اگر کوئی نیک دل پیشوا یا لیڈر ہوتا ہے تو اسے بھی یہ چھوٹے موٹے لیڈر بے وقوف بنا لیتے ہیں جیسا کہ حضرت عثمان رضؓ اور حضرت علی رضؓ کو خود غرض لوگوں نے اپنے اثر میں کر لیا تھا،

اظہر، حضرت عثمان رضؓ کو تو مروان نے مروایا تھا،

اکبر، تو حضرت علی رضؓ کو مالک اشتر اور

عبد اللہ بن سبا جیسے مکاروں نے شہید کروایا ۔

حاتم ، وہ کیسے ؟

اکبر ، وہ اس طرح کہ آنحضرت کی وفات سے حضرت عمرؓ کی وفات تک چونکہ خلیفہ مسلمانوں کی رائے سے بنتا رہا ، اس لئے حضرت علیؓ ان خلفا کے مشورہ دینے والوں میں شریک رہے جب حضرت ابو بکرؓ خلیفہ بنے تھے اور کافروں اور مرتدوں نے مدینہ کو آگھیرا تو حضرت علیؓ ہی نے حضرت خالدؓ کے ہمراہ ان کا خاتمہ کیا تھا ، حضرت عمرؓ کو آپ مشوروں سے مدد دیا کرتے تھے ، ۳۵ھ میں جب حضرت عثمانؓ شہید کر دئے گئے تو مصری مسلمانوں کا ایک گروہ جناب حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوا ، اور عرض کیا کہ آپ خلافت قبول فرمائیں ۔ آپ نے انکار کیا ، اور فرمایا کہ حضرت طلحہؓ و زبیرؓ کے لئے کوفہ و بصرہ کے مسلمان کوشش کر رہے ہیں ، لہذا تم لوگ جلدی نہ کرو ، ایک جگہ جمع ہو کر اپنے اختلاف دور کرو ، پھر مدینہ کے انصار اور صحابی آپ کی خدمت میں

حاضر ہوئے، لیکن ان کو بھی آپ نے وہی جواب دیا۔ پھر لوگ حضرت طلحہ رضؓ اور حضرت زبیر رضؓ کے پاس گئے اور ان سے خلیفہ بننے کی درخواست کی مگر ان دونو نے صاف انکار کر دیا۔ پھر لوگ مدینہ کے انصاریوں کے پاس گئے اور کہا کہ تم ہی اپنے میں سے کسی کو خلیفہ چن لو، ہم بیعت کرنے کو تیار ہیں، مگر انہوں نے بھی انکار کر دیا۔ اور کہا کہ چلو حضرت علی رضؓ کے پاس پھر چلو۔ ہم بھی چلتے ہیں۔ جب ان سب لوگوں نے اصرار کیا، تو حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ اچھا مسجد میں چلو۔ وہیں سب مل کر مشورہ کرینگے، جب سب لوگ مسجد میں جمع ہو گئے تو حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ لوگ زور دے رہے ہیں کہ میں خلافت قبول کر لوں مگر میں خلیفہ بننا پسند نہیں کرتا، ہاں جو کوئی خلیفہ بنے اور اس کی بیعت کو میں تیار ہوں۔ اس سے بعد جلسہ برخواست ہوا، اور لوگوں نے سعد ابن وقاص رضؓ، سعد بن زید رضؓ عبد اللہ بن عمر رضؓ کی خدمت میں جاکر باری باری سے خلافت پیش کی مگر ان صاحبوں نے بھی صاف انکار کر دیا۔ پھر منادی کی

گئی کہ لوگ مسجد میں جمع ہوں، سب لوگ تو آ گئے مگر حضرت طلحہ رض اور زبیر رض نہ آئے،

اظہر، وہ کیوں نہیں آئے؟

اکبر، انھوں نے کہلا بھیجا، کہ جو شخص خلیفہ بنیگا ہم اس کی بیعت کو تیار ہیں۔ مگر حضرت علی رض نے فرمایا کہ ان دونو کے آئے بغیر کام نہیں چل سکتا۔ ان کا آنا لازمی ہے، دوسری دفعہ بھی ان دونو نے وہی بات کہلا بھیجی، آخر مالک اشتر اور حکیم بن جبلہ ان دونو کے پاس گئے اور کہا کہ یا تو چل کے بیعت کرو، ورنہ ہم تمہیں یہیں قتل کر ڈالیں گے، یہ سن کر دونو حضرات چپ چاپ مسجد میں تشریف لے آئے،

حاتم، ارے! زبردستی!

اظہر، وہ لانے والے لوگ حضرت علی رض کے طرفدار ہونگے،

اکبر، جب حضرت طلحہ رض اور زبیر رض آ گئے تو حضرت علی رض نے ان سے کہا کہ بھئی میں تو خلیفہ بنا نہیں چاہتا آپ بڑے صحابی ہیں اور آپ اس کام کو بہتر طور پر نبھا سکتے ہیں آپ خلیفہ بن جائیے، اس پر حضرت طلحہ رض نے

فرمایا کہ یا ابا الحسن جہاں آپ ہوں وہاں ہماری کیا حقیقت، ہاتھ لائیے کہ میں بیعت کروں یہ لفظ سن کر چاروں طرف سے آوازیں اٹھیں کہ یا علی رض ہاتھ پھیلائیے، تاکہ ہم بیعت کریں، ان آوازوں کو سن کر حضرت علی رض نے ہاتھ بڑھایا اور لوگوں نے گروہ در گروہ بیعت کرنی شروع کر دی اور اگلے روز جمعہ کی صبح تک لوگ بیعت کرتے رہے،

**انور**، اُن دونو صاحبوں نے بھی بیعت کی یا نہیں؟

**عقیل**، اگر وہ نہ کرتے تو مار ڈالے جاتے!

**اکبر**، سب سے پہلے حضرت طلحہ رض نے آپ کی بیعت کی، مگر ایک مزے کی بات سنو! حضرت طلحہ رض کا دایاں ہاتھ جنگ احد میں بیکار ہو گیا تھا، اس لئے جب بیعت کے وقت آپ نے بیکار ہاتھ آگے بڑھایا تو ایک آدمی نے آواز لگائی کہ بھائیو! خدا خیر ہی کرے، سب سے پہلے شل اور بیکار ہاتھ نے بیعت کی ہے یہ بیعت تو پوری ہوتی نظر نہیں آتی

**عقیل**، ٹھیک یارٹنے صاحب نے

بہلول کی. تو خلافت بھی ٹھنی ہو گی،
اکبر، توبہ کرو توبہ! ادب سے بات کرنی
چاہیے، اچھا تو اس طرح حضرت علی رض خلیفہ
بن گئے اور حضرت عثمان کے بعض رشتہ داروں
کے علاوہ سب نے آپ کی بیعت کر لی،
حاتم، خلیفہ بنکر انہوں نے کیا کیا؟
اکبر، آپ نے سب سے پہلا کام یہ کیا
کہ حضرت عثمان رض کے مقرر کئے ہوئے افسروں
اور عاملوں یعنی گورنروں کو جو باہر کے ملکوں
کے سب سے بڑے افسر ہوتے ہیں علیحدہ
کر دیا اور ان کی جگہ اپنے افسر مقرر کر دئے،
البتہ صرف ایک حضرت معاویہ رض جو ملک شام
کے گورنر تھے ایسے طاقتور تھے کہ ان کو
آسانی سے علیحدہ نہیں کیا جا سکتا تھا،
حضرت علی رض نے ان کو یہ خط لکھا کہ
"جناب عثمان رض تیسرے خلیفہ کی شہادت
کے بعد تمام مہاجر اور انصار اور دوسرے
ملکوں کے مسلمانوں نے ایک رائے
ہو کر مجھے اپنا خلیفہ یا امیر تسلیم کر لیا
ہے اور میری بیعت کر لی ہے، اس
طرح اللہ تعالےٰ نے یہ بھاری بوجھ

میرے کاندھوں پر رکھ دیا ہے اب میں چاہتا ہوں کہ ملک کے گورنر بھی اس بوجھ کا حصّہ بانٹ لیں، یعنی میری بیعت کر لیں، کیونکہ ایسا کرنے کے سوا اور کوئی چارہ نہیں، اس لیئے میں نے سارے گورنروں کو لکھ بھیجا ہے، اور تم کو بھی لکھا جاتا ہے کہ خط کے دیکھتے ہی اپنے دوستوں کے ساتھ میرے پاس چلے آؤ۔

جب حضرت علی رض یہ خط لکھ کر فارغ ہوئے تو مغیرہ بن شعبہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور خط دیکھ کر دریافت کیا کہ یا امیر المومنین! یہ خط کس کو لکھا ہے، آپ نے فرمایا کہ میں یہ خط معاویہ رض حاکم شام کے پاس بھیج رہا ہوں اور ان کو اپنے پاس بلا رہا ہوں، مغیرہ نے عرض کیا کہ یا امیر المومنین گستاخی معاف ہو تو کچھ عرض کروں، آپ نے اجازت دے دی تو مغیرہ نے کہا کہ معاویہ رض حضرت عثمان کے چچا زاد بھائی ہیں اور ایک زبردست ملک کے حاکم ہیں، جہاں کے لوگ ان کو چاہتے ہیں اور ان کو بہت پسند کرتے

ہیں، اور ان سے بہت خوش ہیں، ممکن ہے کہ وہ آپ کی تابعداری سے انکار کردیں، اس لئے آپ فوراً معاویہ رض کو نہ نکالیں - ہاں جب وہ آپ کی بیعت کرلیں اور ادھر آپ کے پیر خوب جم جائیں اس وقت جس طرح آپ کا جی چاہے آپ کریں، آپ نے فرمایا کہ "ایسا نہیں ہو سکتا"

**حاتم**، اس شخص کی رائے اچھی معلوم ہوتی ہے، حضرت علی رض کو مان لینا چاہئے تھا،

**اظہر**، جس افسر سے لوگ خوش ہوں اور اس کو چاہتے ہوں اُسے کیوں علیحدہ کیا جائے؟

**حاتم**، شاید اس وجہ سے کہ اب ان لوگوں کی حکومت ہو گئی تھی جو خلافت کو اولاد کا حق بتاتے تھے،

**انور**، وہ حضرت عثمان رض کے چچا زاد بھائی جو تھے،

**اکبر**، سنو سنو! تو حضرت علی رض کہنے لگے کہ اگر معاویہ رض نے میرا کہا مان لیا اور چپ چاپ چلا آیا تو بہتر، ورنہ اس کے اور میرے درمیان خدا فیصلہ کرے گا، یعنی تلوار فیصلہ کرے گی مغیرہ نے، یہ سن کر کہا کہ اچھا آج

آپ خط نہ بھیجیں، میں کل سوچ کر اپنی رائے ظاہر کردوں گا، یہ کہہ کر مغیرہ وہاں سے چلے گئے اور دوسرے دن آکر کہا کہ یا علی رضؓ آپ کی رائے ٹھیک ہے۔ اگر معاویہ رضؓ نہ آئیں تو انہیں ضرور علیٰحدہ کر دینا چاہیئے، حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ انشاء اللہ ایسا ہی ہوگا،

**اظہر**، ان کی پہلی رائے اچھی تھی!

**اکبر**، یہ بات کہہ کر جونہی مغیرہ حضرت علیؓ کے پاس سے واپس گئے حضرت ابن عباسؓ آگئے، اور دریافت کرنے لگے کہ مغیرہ آپ سے کیا باتیں کر رہے تھے، آپ نے سارا قصہ سنایا تو حضرت ابن عباس رضؓ نے عرض کیا کہ یا امیر المومنین! پہلی دفعہ تو مغیرہ نے آپ کو نیک مشورہ دیا، لیکن آج دوسری دفعہ آکر اور آپ کی رائے کو ٹھیک بتا کر اس نے آپ کو دھوکے میں ڈالا ہے،

**اظہر**، دیکھو میں نہ کہتا تھا کہ ان کی پہلی رائے اچھی تھی!

**اکبر**، سنو سنو! پھر ابن عباس رضؓ نے کہا کہ معاویہ رضؓ اور ان کے دوست دنیا دار ہیں اور ایسے ملک کے افسر ہیں جہاں کے لوگ

خود دنیا دار ہیں، اور معاویہ رضؓ کو بہت چاہتے ہیں، اگر آپ معاویہ رضؓ کو ابھی نہ چھیڑیں تو وہ لوگ بھی آپ کی مخالفت نہ کریں گے، اور فساد پیدا نہ ہوگا، ورنہ معاویہ صاحب رضؓ کی علیحدگی پر وہ آپ کے خلاف ہو جائیں گے، آپ بنی امیہ کو (امیر معاویہ رضؓ کے قبیلہ کا نام ہے) جانتے ہیں وہ ضرور شہادت عثمان رضؓ کا الزام آپ پر لگائیں گے، اور کہیں گے کہ آپ عثمان رضؓ کو قتل کروا کے خود خلیفہ بن بیٹھے ہیں، اس طرح سارا ملک شام آپ کے خلاف ہو جائیگا جس کا نتیجہ فساد کے سوا کچھ نہ ہوگا، ادھر گو حضرت طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ نے آپ کی ظاہرا بیعت کر لی ہے لیکن مجھے ان کی طرف سے بھی کھٹکا ہے، بہتر یہی ہے کہ آپ ابھی معاویہ رضؓ کو نہ چھیڑیں، جب وہ آپ کی بیعت کر لیں تو پھر آپ کو اختیار ہے۔ لیکن حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ "ایسا ہرگز نہیں ہو سکتا"۔ "تم میرا یہ خط لے کر شام کی طرف جاؤ میں تم کو اس ملک کا حاکم بناتا ہوں" یہ سن کر حضرت ابن عباس رضؓ نے کہا کہ آپ کی یہ رائے درست نہیں، معاویہ رضؓ حضرت عثمان رضؓ

کے چچازاد بھائی ہیں وہ ضرور مجھے قتل کروا دیں گے، اگر اور کچھ نہ کیا تو وہ مجھے قید تو ضرور ہی کر دینگے، کیونکہ میں آپ کا رشتہ دار ہوں اور آپ کی طرف سے گورنر بن کر جاؤنگا اس لئے یا تو آپ اس کو ابھی بھیجیں ہی نہیں، یا پھر یہ خط کسی اور شخص کے ہاتھ روانہ کریں،

حاتم، حضرت علی رض حضرت ابن عباس رض کا کہنا مان لینا چاہیئے تھا،

اظہر، دیکھو سب کی یہ ہی رائے تھی،

اکبر، سنو سنو! آخر کار حضرت علی رض نے ایک شخص کو جس کا نام سبرہ الجہنی تھا یہ خط دے کر شام کی طرف روانہ کر دیا،

انور، پھر وہاں کیا ہوا؟

اکبر، حضرت معاویہ رض نے فوراً جواب نہ دیا،

عقیل، بھائی جی! ہم آنکھ مچولی کھیلیں،

اکبر، اچھا اب تم سب لوگ کھیلو پھر گھر چلیں گے، باقی باتیں پھر سنائیں گے، آخر بچوں نے کھیلنا اور شور مچانا شروع کر دیا، چلو ہم بھی رخصت ہوتے ہیں،

(۶)

# مسلمانوں میں پھوٹ

ہمارے دوستوں میں آج ذرا اختلاف پیدا ہو گیا ہے، میاں انور اور اظہر میں یاری کٹ ہو گئی ہے، اس لئے انور آج معمول سے زیادہ عقیل کی طرف متوجہ ہے اور اظہر حاتم کی طرف، محمد اکبر صاحب تجاہل عارفانہ سے کام لے رہے ہیں کہ انہوں نے ارادہ کر لیا ہے کہ آج کی سیر میں ایسی باتیں کرینگے جن کے اثر کو محسوس کر کے یہ دونو بھائی خود گلے مل جائیں، چنانچہ یہ لوگ جب پھول باغ میں پہنچے، تو محمد اکبر صاحب نے سب کو مخاطب کر کے کہا کہ میں آج تمہیں ایک بہت بڑا غمگین قصہ سنانا چاہتا ہوں، تم لوگوں کو چاہیے کہ بڑی توجہ سے سنو اور عمر بھر اس کو یاد رکھو، اور اس پر غور کر کے اس سے نصیحت حاصل کرو،

حاتم، ایسا کونسا قصہ ہے،

اکبر، آہ! آج تاریخ اسلام کے ان واقعات کا ذکر آتا ہے جن کے نتیجوں پر مسلمان ایک ہزار سال سے خون کے آنسو بہا رہے ہیں،

اظہر، تو پھر ان مسلمانوں نے تو وہ غلطیاں نہ کی ہوں گی، جن کی وجہ سے غم کی باتیں ہوئیں،

اکبر، آہ! یہ ایک دوسری دل ہلا دینے والی حقیقت ہے کہ مسلمان جن واقعات پر روتے ہیں وہی کام کرتے ہیں، یہی وجہ ہے کہ آج بھائی سے بھائی جدا ہے اور مسلمان سے مسلمان، وہ محرموں میں ماتم کرتے ہیں مگر ہر وقت اور ہر جگہ کربلائیں بنانے کی کوششوں میں رہتے ہیں، بجائے اس کے کہ اختلاف یعنی خیالوں کا فرق دور کیا جائے اور مسلمانوں میں محبت و پیار پیدا کیا جائے، ایک دوسرے کی زیادتیاں شاعری کے ساتھ بیان کرکے مسلمانوں کے دلوں میں ایک دوسرے کے خلاف نفرت پیدا کی جاتی ہے،

**النور**، ایسا کیوں کرتے ہیں ؟

**اکبر**، اپنی جہالت کی وجہ سے،

**اظہر**، ابّو جی! وہ قصہ سنائیے،

**اکبر**، وہ قصہ یہ ہے کہ ادھر تو حضرت علی رضؓ حضرت عثمان رضؓ کے گورنروں کو علٰحدہ کر رہے تھے اُدھر ایک آدمی نعمان بن بشیر جناب عثمان رضؓ کے شہید ہوتے ہی ان کا خون بھرا کرتہ اور ان کی بیوی حضرت نائلہ رضؓ کی کٹی ہوئی انگلیاں اٹھا کر اپنے ساتھیوں کے ہمراہ شام میں پہنچا، اور حضرت معاویہ (رضی اللہ عنہ) سے حضرت عثمان کی شہادت کا واقعہ بڑی آب و تاب کے ساتھ بیان کیا، اور حضرت علی رضؓ کے خلاف بہت سی باتیں کہیں،

**عقیل**، اس نے ایسا کیوں کیا؟

**اکبر**، وہ شخص قبیلہ اُمیّہ کا آدمی تھا، اور حضرت امیر معاویہ رضؓ بھی قبیلہ اُمیّہ کے آدمی تھے حضرت علی رضؓ کا قبیلہ بنی ہاشم تھا، اور بنی اُمیّہ اور بنی ہاشم میں پرانے زمانوں سے دلی دشمنی چلی آتی تھی، یہ دشمنی آنحضرت صلعم کے اثر سے دب گئی تھی مگر آنحضرت کی

وفات کے بعد ہی جب خلیفہ کے مقرر کرنے کا وقت آیا تو وہی دشمنیاں پھر شروع ہو گئیں، مگر حضرت ابوبکر رض اور حضرت عمر رض کے زمانوں میں گویا ان عداوتوں کی ایک قسم کی روک موجود تھی، اس لئے عداوتیں رنگ نہ لائیں، آخر حضرت عثمان رض کے عہد میں ان دونو قبیلوں میں علانیہ دشمنی شروع ہو گئی،

حاتم، تو شاید اسی وجہ سے معاویہ رض صاحب کو جن کو لوگ پسند کرتے تھے علیحدہ کیا جا رہا تھا اور وہ آدمی اسی وجہ سے حضرت عثمان رض کا خونی کرتہ اور بی بی نائلہ رض کی انگلیاں شام میں لے گیا اور حضرت علی رض کو الزام دیا؟

اکبر، اللہ ہی بہتر جانتا ہے، بنی اُمیّہ نے واقعی حضرت عثمان رض سے بعض غلطیاں کرائیں،

حاتم، مگر حضرت علی رض کے طرفداروں نے بھی تو حضرت عثمان کا گھر کربلا بنا دیا،

اکبر، خیر ان باتوں کو چھوڑو، مطلب یہ ہے کہ نعمان بن بشیر نے شام میں جاکر حضرت علی رض کے خلاف بہت سی باتیں کہیں، آخر امیر معاویہ رض نے سارے حالات سن کر جناب عثمان رض کے خون بھرے کرتے اور ان

کی بیوی کی کٹی ہوئی انگلیوں کو دمشق کی مسجد کے منبر پر رکھوا دیا، ادھر روزانہ اہل شام کے روبرو جناب عثمان رض کی مظلومی اور المناک شہادت کا بیان کیا جانے لگا، آخر اہل شام جناب علی رض سے حضرت عثمان رض کے قاتلوں کو مانگنے لگے،

اظہر، یہ تو ٹھیک بات معلوم ہوتی ہے،

اکبر، بعض لوگ تو صاف کہتے تھے کہ گویا حضرت علی رض نے خلافت حاصل کرنے کے لئے حضرت عثمان رض کو شہید کروا دیا ہے، نتیجہ یہ ہوا کہ اہل شام میں حضرت عثمان رض کے خون کا بدلہ مانگنے کا جوش پھیل گیا، جناب معاویہ رض نے بعض دوسرے ملکوں کے گورنروں کو بھی خفیہ طور پر اپنے ساتھ ملا لیا،

اظہر، تو کیا اب لڑائی ہوگی،

اکبر، ہاں دیکھو کیا کیا ہوتا ہے،

حامد، حضرت علی رض کے خط کا معاویہ رض صاحب نے کیا جواب دیا،

اکبر، حضرت علی رض کے خط کے پہنچنے کے تین ماہ بعد جناب معاویہ رض نے قبیلہ عقیل

کے ایک آدمی کو بلایا اور سادہ کاغذوں کا ایک پلندہ دے کر کہا کہ مدینہ جاؤ، اور دن کے وقت شہر میں داخل ہو کر دوسرے لوگوں کے سامنے یہ پلندہ جناب علی رض کو دے دینا، اس قاصد نے مدینہ پہنچ کر ایسا ہی کیا، حضرت علی رض نے پلندہ کھولا تو کاغذ سادہ نکلے،

**عقیل**، (قہقہہ لگا کر) واہ! کیا ہنسی کی بات کی ہے! کیا عمدہ خط بھیجا ہے!

**اکبر**، ہنسی کی نہیں یہ رونے کی بات تھی،

**عقیل**، رونے کی کیسے؟

**اکبر**، اس لئے کہ اس کے معنی یہ تھے کہ تمہارے حکم کا بس کورا جواب ہے یعنی ہم تمہارے حکم کی پروا نہیں کرتے، جس کا نتیجہ جنگ ہوا،

**اظہر**، اچھا! اب ان دونو صاحبوں میں جنگ ہو گی!

**اکبر**، جی ہاں! جو فوجیں کافروں کے مقابلہ میں اسلام کا بول بالا کرتی تھیں اب وہ آپس میں کٹ مرینگی اور اسلام کو نقصان عظیم پہنچائیں گی،

**حاتم**، اسلام بیچارہ کیا کرے، جب لوگوں کی طبیعتوں کی بُرائی، دُور ہونے کا نام ہی نہیں لیتی،

**اکبر**، تم سچ کہتے ہو، انسان کے مزاج میں جو برائی کا مادہ ہے اس کے آگے کسی کی وعظ اور کسی مذہب کی پیش نہیں جاتی، اچھا جناب معاویہ رضؓ اور جناب علی رضؓ کی لڑائی سے پہلے کا ایک اور سچدہ قصّہ سنو یہ بھی مسلمانوں کی آپس کی جنگ ہے،

**اظہر**، اس لڑائی کا کیا نام ہے؟

**اکبر**، جنگ جمل،

**عقیل**، معاویہ رضؓ صاف جیتے یا حضرت علی رضؓ؟

**اکبر**، نہیں یہ لڑائی حضرت علی رضؓ اور معاویہ رضؓ کے درمیان نہیں ہوئی،

**اظہر**، تو پھر یہ نئی لڑائی کہاں سے آگئی؟

**انور**، یہ لڑائی کس کس میں ہوئی؟

**اکبر**، یہ لڑائی حضرت عائشہ رضؓ جو آنحضرت رسول کریم کی سب سے زیادہ چہیتی بیوی تھیں، اور حضرت علی رضؓ کے درمیان ہوئی،

**حاتم**، ہیں! حضرت علی رضؓ آنحضرت کی بیوی صاحبہ سے جنگ کر بیٹھے،

**اظہر**، ارے! انہوں نے یہ کیا کیا؟
**اکبر**، پہلے حالات سنو پھر کچھ کہنا!
**اظہر**، تو بی بی عائیشہ سے کیوں جنگ ہوئی؟
**اکبر**، اس لئے کہ بی بی عائیشہ رض نے بھی حضرت عثمان رض کے قتل کا بدلہ مانگنا ضروری قرار دیا تھا،
**حاتم**، مگر ایک عورت سے جنگ کرنے کی کیا ضرورت تھی،
**اکبر**، بات یہ ہے کہ جب حضرت علی رض مدینہ منورہ میں خلیفہ بنے اس وقت ام المومنین (یعنی مسلمانوں کی ماں) حضرت عائشہ رض حج کی غرض سے مکہ تشریف لے گئیں تھیں، ان کو کچھ خبر نہ تھی کہ مدینہ میں کیا ہو رہا ہے، اس لئے حج کرکے آپ مدینہ کو روانہ ہوئیں، راستہ میں حضرت عثمان رض کے شہید کئے جانے اور حضرت علی رض کے خلیفہ بنائے جانے کا انہیں حال معلوم ہوا، خبر دینے والے نے اس طرح حالات بیان کئے کہ الزام حضرت علی رض پر آتا تھا، ان حالات کو سن کر حضرت عائشہ رض واپس مکہ میں آگئیں ادھر جب حضرت طلحہ رض اور زبیر رض

نے جن سے زبردستی بیعت کرائی گئی تھی یہ سنا کہ حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ راہ سے لوٹ کر واپس مکہ چلی گئیں ہیں اور حضرت عثمان رضؓ کے خون کا بدلہ چاہتی ہیں تو یہ دونوں بھی حضرت علی رضؓ سے اجازت لے کر مکہ چلے گئے اور اُم المؤمنین کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے دریافت فرمایا کہ مدینہ کا کیا حال ہے ، انھوں نے عرض کیا ، یا اُم المؤمنین ! وہاں ایک شور مچا ہوا ہے لوگ بھلی بُری بات میں تمیز نہیں کرتے ، اسی لئے ہم وہاں سے چلے آئے ، اُدھر مروان بن الحکم جو شہادت عثمان رضؓ کے دن زخمی ہو گیا تھا ، بنی اُمیّہ کے چند آدمیوں کے ساتھ مکہ آ پہنچا ، اور شہادت عثمان رضؓ کا واقعہ اس طرح بیان کیا کہ حضرت عائشہ رضؓ کو یقین ہو گیا کہ حضرت علی رضؓ ہی نے حضرت عثمان رضؓ کو شہید کرایا ہے ، بالاخر حضرت عائشہ رضؓ نے ارادہ کر لیا کہ وہ ضرور حضرت عثمان رضؓ کے خون کا بدلہ طلب کریں گی ۔

انور ، خون کا بدلہ تو ضرور ملنا چاہیئے تھا ،

اظہر ، حضرت علی رضؓ نے حضرت عثمان رضؓ

کے قاتلوں کو کیوں حوالے نہیں کر دیا۔

**حاتم**۔ شاید اس وجہ سے کہ حضرت عثمان رضؓ نے مروان پاجی کو مصریوں کے حوالے نہیں کیا تھا،

**انور**، ہاں ہاں! یہی بات ہوگی!

**اکبر**، تم لوگ ایک نئی بحث شروع کر دیتے ہو! ادھر کان لگا کر سنو کہ اب کیا ہوتا ہے،

**عقیل**، ہاں پھر کیا ہوا؟

**اکبر**، ادھر مکہ کے حاکم کو جب حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کے اس ارادہ کی خبر ملی تو وہ بھی ان کی خدمت میں حاضر ہوا، اور عرض کیا کہ اے مادر مہربان! خاکسار بھی آپ کے قدموں پر نثار ہونے کے لئے تیار ہے، اس کے بعد سارے مکہ کے رہنے والوں نے بھی عہد کر لیا کہ وہ حضرت عثمان رضؓ کے معصوم خون کا بدلہ ضرور لینگے، آخر کار جنگ کی تیاریاں ہونے لگیں، روزانہ مشورے ہونے لگے، کوئی کہتا تھا کہ ہمیں شام جا کر معاویہ رضؓ سے مل جانا چاہئے، اور اس طرح اپنی طاقت کو جمع کر کے خون کا بدلہ مانگنا چاہئے، کوئی کہتا تھا کہ نہیں ہمیں شام جانے اور معاویہ رضؓ سے ملنے کی ضرورت

نہیں ہم خود ہی فیصلہ کر لینگے ،
**اظہر**، پہلی رائے بہت اچھی تھی ،
**حاتم**، میرا دل بھی یہی کہتا ہے ،
**انور**، میرا دل کہتا ہے کہ اگر وہ پہلی رائے پر چلیں گے تو جیتینگے اور جو دوسری پر جائینگے تو ہار جائیں گے ،
**عقیل**، تو تم عثمان رضؓ صاحب کے باغیوں سے ڈر گئے ،
**اکبر**، سنو سنو! ابھی کوئی فیصلہ نہیں ہونے پایا تھا کہ کوفہ اور بصرہ کی جانب سے بعض آدمی مکہ میں آ گئے ، اور جب ان کو یہ باتیں معلوم ہوئیں تو انہوں نے کہا کہ شام کی طرف جانے کی ضرورت نہیں بصرہ چلنا چاہیئے ، بصرہ کے لوگ حضرت طلحہ رضؓ کو پسند کرتے ہیں ، اور کوفہ کے حضرت زبیر رضؓ کو بہت چاہتے ہیں وہاں سے بڑی بھاری مدد ملے گی ، آخر اس صلاح کو سب نے منظور کر لیا ،
**حاتم**، معلوم ہوتا ہے کہ حضرت طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ خود خلیفہ بننا چاہتے تھے اسی وجہ سے وہ شام کو نہیں گئے کیونکہ وہاں معاویہؓ صاحب شاید ان کو خلیفہ نہ بننے دیتے ،

اظہر، ہاں ہاں! یہی بات ہوگی،

اکبر، تم لوگ بڑے شکی ہو، خیر کوئی بات ہو یہ ضرور ہے کہ ام المومنین نے بصرہ جانا پسند نہیں فرمایا، لیکن بعد میں حضرت طلحہ رض اور زبیر رض نے انہیں سمجھا بجھا کر راضی کر لیا،

حاتم، اہا! دیکھو وہی بات ہے،

اکبر، وہی کیا؟

حاتم، یعنی بی بی عائشہ صرف خون کا بدلہ مانگنا چاہتی نہیں، اور وہ دونو صاحب خلیفہ بھی بننا چاہتے، اس لئے انہوں نے شام جانا پسند نہیں کیا،

اکبر، ہو تو تم بڑے زیرک! مگر ان معاملوں میں اپنی عقل لڑانی نہیں چاہیئے،

عقیل، بھائی جی میں گھاس پر لیٹتا ہوں،

اکبر، لیٹ جاؤ،

انور، میں بھی!

اکبر، تم بھی لیٹ جاؤ،

اظہر، پھر کیا ہوا؟

اکبر، آخر سب لوگ بصرہ کو جانے کے لئے تیار ہو گئے، حضرت عائشہ صدیقہ رض

کے ہمراہ آنحضرت کی دوسری بیوی حضرت حفصہ رض بھی بصرہ جانے کو تیار ہو گئیں مگر جب ان کے بھائی عبد اللہ بن عمر رض کو معلوم ہوا تو انہوں نے ان کو جانے سے روک دیا،

**اظہر**، خوب کیا،

**اکبر**، اور باقی قافلہ بصرہ کی طرف روانہ ہو گیا،

**ہاشم**، مگر حضرت علی رض کو ان باتوں کا کچھ پتہ نہ چلا؟

**اکبر**، چلا کیوں نہیں، ان کو بھی ان کی روانگی اور ان کے ارادوں کی خبر ہو گئی وہ اس وقت تک حضرت معاویہ رض سے لڑنے کی تیاری کر رہے تھے، جب ان کو یہ حال معلوم ہوا تو انہوں نے ایک عام جلسہ کیا اور فرمایا کہ صاحبان! معاویہ رض کے فتنے سے یہ فتنہ بہت بڑا ہے،

**اظہر**، کیا کسی بے گناہ کے خون کا بدلہ مانگنا فتنہ ہے؟

**اکبر**، تم بیچ میں دخل کیوں دیا کرتے ہو، چپ چاپ قصہ سنو! ہاں تو حضرت علی رض نے فرمایا کہ اس فتنہ کا قلع قمع پہلے کرنا چاہیئے،

اس جلسہ کے بعد آپ نے اپنے لشکر کو فوری تیاری کا حکم دے دیا، اور فوراً لشکر لے کر بصرہ کی طرف روانہ ہو گئے، تاکہ ام المومنین کو بصرہ پہنچنے سے پہلے راستہ ہی میں جا لیں،

حاتم، یہ بات انہوں نے قابلیت کی کی، کیونکہ انہوں نے حضرت عثمان رض کی طرح یہ نہ کیا کہ صرف اس خیال سے کہ مسلمان، مسلمان کا خون نہ بہائیں باغیوں کو سب کچھ کرنے دیں، اور آپ ہاتھ پہ ہاتھ دھرے بیٹھے رہیں، حضرت علی رض نے کیسی پھرتی سے کام کیا اور حضرت طلحہ رض اور زبیر رض اور حضرت عائشہ رض جیسے بزرگوں کا بھی ملک کے انتظام کے آگے کچھ خیال نہ فرمایا، ایسا ہی آدمی بادشاہ یا خلیفہ ہونا چاہیئے،

اکبر، بے شک حضرت علی رض بڑے منتظم اور عقلمند آدمی تھے، اچھا اب سنو! جب حضرت علی رض اس مقام پر پہنچے، جہاں مکہ اور مدینہ کے بصرہ کو جانے والے راستے ملتے تھے تو نہیں معلوم ہوا کہ ام المومنین کا قافلہ آگے نکل چکا ہے، آپ مایوسی کے ساتھ وہیں ٹھیر گئے اور اپنی طاقت کو بڑھانے کے لئے اپنے آدمی

مکّہ اور کوفہ کی طرف بھیجے،

حاتم، شاید مکّہ اور کوفہ پر گرنے کے لئے انہوں نے اپنے آدمی بھیجے ہونگے،

اکبر، تم خوب بات کہتے ہو، شاید یہی مطلب ہو، کیونکہ جب حضرت علی رض کا آدمی کوفہ پہنچا تو کوفہ کے حاکم ابو موسےٰ اشعری نے امداد دینے سے انکار کر دیا، اور کہا کہ عثمان رض کے خون کا بدلہ ضروری ہے، جب محمدؐ بن ابو بکر نے کوفہ سے آکر یہ جواب حضرت علی رض کو سنایا،

اظہر، یہ وہی محمد بن ابوبکر ہیں نا؟ جنہوں نے حضرت عثمان کی داڑھی پکڑ کر کھینچی تھی، اور جنہوں نے ان کو شہید کروایا تھا،

اکبر، جی ہاں یہ وہی ذات شریف ہیں! اچھا تو تو جب کوفہ کے حاکم ابو موسےٰ نے صاف جواب دے دیا تو پھر حضرت علی رض نے عمار یاسر رض اور مالک اشتر رض کو بھیجا، انہوں نے جا کر پہلے تو ابو موسےٰ کو سمجھایا بجھایا، جب انہوں نے نہ مانا تو مالک اشتر رض نے سرکاری دفتر پر جا کر قبضہ کر لیا اور ملازموں اور غلاموں کو مار کر نکال دیا،

حاتم، دیکھو میں نہ کہتا تھا! یہ لوگ قبضہ

کرنے بھیجے گئے تھے،

اکبر، خیر تو جب ابو موسےا کو یہ حال معلوم ہؤا تو انہوں نے آ کر مالک اشتر کو بہت برا بھلا کہا لیکن اُس نے جواب دیا کہ یہ مکان مسلمانوں کے خلیفہ حضرت علی رض کا ہے، اور تو ان کا نوکر ہے، اور جب تو نے اپنے مالک سے سرکشی کی تو میں نے سرکاری چیزوں پر قبضہ کر لیا یہ سن کر ابو موسےا دب گئے، اور دم بھر میں سارے کوفہ پر مالک اشتر کا قبضہ ہو گیا، یہاں سے ایک بڑی فوج حضرت علی رض کے پاس بھیجی، دوسری طرفوں سے بھی جب فوجی مدد کر آ گئے تو حضرت علی رض بصرہ کو روانہ ہو گئے اور ۱۵۔ جمادی الآخر ۳۶ھ کو آپ بصرہ پہنچ گئے،

انور، بی بی عائشہ کے ساتھیوں کا کیا حال ہؤا؟

اکبر، ان کا حال سنو! جب حضرت عائشہ رض مع ساتھیوں کے بصرہ میں داخل ہوئیں تو وہاں ہل چل مچ گئی، کوئی حضرت علی رض کو سچائی پر بتاتا تھا تو کوئی ام المومنین رض کو

حاکم بصرہ بھی پریشانی میں پڑ گیا، ایک طرف خلیفہ وقت تھے دوسری طرف آقائے نامدار جناب رسول مقبول کی پیاری زوجہ ام المومنین عائشہ صدیقہ رضؓ تھیں، اور دونو طرف رسول کے صحابی تھے جن کے قطعی جنتی ہونے کی خوشخبری آنحضرتؐ سنا چلے تھے، غرض حاکم بصرہ حیران تھا کہ کیا کرے، آخر وہ ام المومنین کا مخالف ہو گیا اور حضرت علی رضؓ کے بصرہ پہنچنے سے پہلے ہی ام المومنین سے لڑائی شروع کر دی،

**عقیل**، ہت تیری کی!

**اکبر**، اس طرح نہ کہو! آخر دونو طرف سے بڑا نقصان ہوا سینکڑوں مسلمان قتل ہو گئے، یہ دیکھ کر ام المؤمنین گھبرا گئیں اور فرمایا کہ میں خون کا بدلہ لینے آئی ہوں خون بہلنے نہیں آئی، یہ کہ کر آپ نے صلح کر لینی چاہی، مگر ابن حنیفؓ حاکم بصرہ نے کہا کہ طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ نے خلیفہ کی بیعت کر کے سرکشی کی ہے اس لئے میں انہیں نہیں چھوڑوں گا، ام المومنین نے فرمایا کہ اُن سے زبردستی بیعت لی گئی تھی، کیونکہ مالک

اشتر ان کے مار ڈالنے پر تیار تھا، آخر یہ بات ٹھیری کہ مدینہ سے حال معلوم کیا جائے اگر ان دونوں کی زبردستی کی بیعت سچ نکلی تو حاکم بصرہ شہر ام المومنین بصرہ کے حوالے کر دیگا، اور اگر انھوں نے خوشی سے بیعت کی ہوگی تو ام المومنین بصرہ سے چلی جائینگی، اور جب تک مدینہ سے اس بات کی تحقیق ہو ادھا شہر ام المومنین کا اور ادھا ابن حنیف کا، چنانچہ کعب بن سودا حال دریافت کرنے کے لئے مدینہ کی طرف روانہ کیا گیا اور ادھے ادھے شہر میں دونو کے لشکر مقیم ہو گئے، کچھ دنوں بعد قاصد نے مدینہ سے آکر اطلاع دی کہ واقعی حضرت طلحہ رضہ اور زبیر رضہ سے زبردستی بیعت کرائی گئی تھی، اب حسب وعدہ حاکم بصرہ پر واجب تھا کہ وہ شہر چھوڑ کر چلا جائے مگر اُس نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا،

انور، دغا باز! مردود!

اظہر، یہ شخص ضرور کوفہ والوں سے ملا ہوا ہوگا،

اکبر، اس نے انکار ہی نہیں کیا بلکہ لڑائی

کا حکم بھی دے دیا، مگر چند گھنٹوں ہی میں اس کو شکست نصیب ہوئی اور خود زخمی ہو کر گرفتار ہو گیا،

انور، ہت تیری کی،

عقیل، اس کو تو مار ڈالنا چاہئے!

اکبر، جب وہ گرفتار ہو گیا تو حضرت طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ نے رائے دی کہ اس کو قتل کر دینا چاہئے مگر ام المومنین نے اس کو چھوڑ دیا،

حاتم، واہ وا!

اظہر، کچھ اچھا نہیں کیا!

اکبر، اتنے میں حضرت علی رضؓ بھی بصرہ آپہنچے، اور دونو طرف سے فوجیں تیار ہو گئیں، اور جب حضرت علی رضؓ کی فوج صفیں باندھ چکی تو حضرت علی رضؓ نے ان کو جوش دلانے کے لئے بڑی جوشیلی تقریر کی،

حاتم، صلح کے لئے بات چیت کئے بغیر ہی لڑائی کی ٹھان لی!

اکبر، مگر تقریر کے ختم پر حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ جو لوگ قتل عثمان میں شریک تھے میں ان کے نام جانتا ہوں،

اظہر، اچھا!

اکبر، اس لئے بہتر ہے کہ وہ خود بخود مجھ سے الگ ہو جائیں ورنہ میں خود ان کو نکال دونگا،

حاتم، واہ وا! یہ تو بڑے مزے کی بات کہی، شاید ان کو بھی حضرت عثمان رض کے خون کے بدلہ کا مانگا جانا ٹھیک معلوم ہوا،

اکبر، خواہ معلوم ہوا یا محسوس ہوا ہو، اس کا اثر یہ ہوا کہ تقریباً ایک ہزار آدمی جو قتل عثمان رض میں شریک تھے دم بخود ہو گئے، اور مجبوراً حضرت علی رض کی فوج سے الگ ہو گئے، مالک اشتر انہیں لوگوں میں سے تھا، یہ لوگ تو سمجھتے تھے کہ حضرت علی رض ہی سے بڑی محبت کرتے ہیں، اب یہ لوگ بس میں صلاح کرنے لگے کہ اب ہمیں کیا کرنا چاہیئے اگر ام المومنین اور حضرت علی رض میں صلح ہو گئی تو ہم ضرور مارے جائیں گے، افسوس ہے کہ ہم نے حضرت علی رض کی اس قدر خدمتیں انجام دیں جن کا کوئی ٹھکانا نہیں مگر ہمیں انعام یہ ملا،

حاتم، ہاں خدمتیں تو بہت انجام دیں،

حضرت عثمان رضہ پر کربلا جیسے ظلم ڈھا کر ان کو ذلت کے ساتھ قتل کیا، پھر حضرت علی رضہ کو خلیفہ بنایا، اب بھی کوفہ پر قبضہ کر کے حضرت علی رضہ کو زبردست ملادی، اور کیا کرتے،

اکبر، ہاں تو انہوں نے سوچا کہ جب حضرت علی رضہ ہی نے ہمیں دشمن سمجھا تو حضرت عثمان رضہ کے خون کا بدلہ مانگنے والے تو ضرور ہمیں دشمن سمجھینگے، آخر یہ رائے ہوئی کہ چلو ہم چپ چاپ کسی دوسرے ملک کو چلے جائیں۔ لیکن مالک اشتر نے کہا کہ یہ ٹھیک نہیں، ہمیں چاہیئے کہ یا تو ہم حضرت علی رضہ کو قتل کر دیں، اس سے حضرت طلحہ رضہ و زبیر رضہ خوش ہو جائیں گے یا ان میں صلح نہ ہونے دیں بلکہ انہیں خوب لڑوائیں تاکہ یہ آپس میں کٹ مر جائیں اور ہم بچ جائیں، یہ سن کر دوسرے لوگ بولے کہ ہمیں حضرت علی رضہ کو قتل نہ کرنا چاہیئے کیونکہ بعد میں طلحہ رضہ اور زبیر رضہ پھر حضرت علی رضہ کے خون کا بدلہ مانگینگے، اور ہمیں قتل کرا دینگے، ہاں دوسری رائے پر بہتر ہے، یہ طے کر کے یہ لوگ اپنی صفیں کھڑی کر کے آگے،

کھڑے ہو گئے، اور سوچنے لگے کہ کسی طرح
ان میں صلح نہ ہونے پائے، ایک دو دن
تو فوجوں کی تیاری میں صرف ہو گئے، تیسرے
روز حضرت طلحہ رض اور زبیر رض اپنے لشکر کے
آگے میدان میں تنہا نکل کر آئے، اُدھر سے
حضرت علی بھی تنہا میدان میں آئے اور یہ
لوگ ایک دوسرے سے اتنے قریب پہنچ گئے
کہ گھوڑوں کے منہ آپس میں مل گئے حضرت
علی رض نے طلحہ رض اور زبیر رض سے کہا کہ آؤ
ہم تم صلح کر لیں، تم نے کیوں لڑائی ٹھانی
ہے حضرت طلحہ رض نے کہا کہ آپ نے حضرت
عثمان رض کو شہید کرایا ہے، آپ نے فرمایا
یہ غلط خیال ہے، اچھا آؤ ہم تم دونو خدا
سے دعا کریں کہ "یا الٰہی جس نے عثمان رض
کو شہید کرایا، یا اس سے خوش ہوا ہو اُس
پر لعنت ہو" حضرت طلحہ رض یہ سن کر خاموش
ہو گئے، پھر آپ نے حضرت زبیر رض سے
فرمایا کہ آپ کو وہ حدیث یاد نہیں، جس میں
آنحضرت نے فرمایا تھا کہ اے زبیر رض تم اس
دن سے ڈرو جب، تم ایک شخص سے لڑوگے
اور اس پر ظلم کروگے، حضرت زبیر رض نے یہ

الفاظ سن کر سر جھکا لیا، اور کہا کہ افسوس مجھے یہ حدیث یاد نہیں رہی تھی، اب میں تم سے نہ لڑوں گا، اس کے بعد واپس آکر یہ سارا حال جناب زبیر رضؓ نے ام المومنین کو سنایا، اور کہا کہ میں وعدہ کر آیا ہوں کہ حضرت علیؓ سے نہ لڑونگا، اس پر ان کے صاجزادے نے کہا کہ شاید آپ حضرت علیؓ کی فوج کو دیکھ کر ڈر گئے ہیں، آپ نے یہ سن کر ہتھیار لگائے اور تنہا حضرت علی رضؓ کی فوج میں جا گھسے ادھر حضرت علی رضؓ نے ان کو آتے دیکھ کر حکم دے دیا کہ ان سے کوئی شخص نہ لڑے، آخر حضرت زبیر رضؓ سارے لشکر میں پھر کر واپس آئے اور بیٹے سے کہا کہ دیکھو میں حضرت کی فوج سے نہیں ڈرتا، ہاں ایک بات مجھے ایسی یاد آگئی ہے کہ میں اب حضرت علی رضؓ سے نہ لڑونگا،

**اظہر**، آخر جب یہ لوگ چلے تو انھوں نے ایک دوسرے کو اپنے ارادوں سے کیوں خبردار نہیں کیا؟

**اکبر**، کیا کیوں نہیں، صلح کی سلسلہ میں اِدھر سے یہ کہا گیا کہ ہم حضرت عثمان رضؓ کے

خون کا بدلہ چاہتے ہیں، اُدھر قاصد علی رض سے جواب ملا کہ آپ پہلے بیعت کر لیں، جب امن و امان ہو جائیگا، تو پھر خون کا بدلہ لے لینا، اول امامت یا خلافت کو قائم اور مضبوط کرنا ضروری ہے اس کے بعد قاتلین سے بدلہ لیا جا سکتا ہے۔ یہ سن کر حضرت طلحہ رض و زبیر رض اور ام المومنین رض نے فرمایا کہ "اگر حضرت علی رض کے بھی خیالات ہیں اور وہ قاتلین عثمان رض سے بدلہ لینا چاہتے ہیں تو پھر لڑائی جھگڑے کی کوئی ضرورت ہی نہیں"، ہمیں تو اب تک یہی معلوم تھا کہ ان کو قاتلین عثمان رض سے ہمدردی ہے، اسی وجہ سے قاتلین عثمان رض ان کے لشکر میں موجود ہیں، قاصد نے جس سے یہ باتیں ہو رہی تھیں کہا کہ "میں نے جو کچھ کہا ہے وہ حضرت علی رض کے خیالات ہیں" ان حضرات نے فرمایا کہ پھر ہم کو بھی ان سے کوئی مخالفت نہیں ہے[۵۱]، آخر تین روز کی

---

۵۱ قاصد کے واپس جانے کے بعد حضرت علی رض نے قاتلین عثمان رض کو الگ ہو جانے کا حکم دے دیا تھا،

گفتگو کے بعد صلح کی شرطیں طے ہو گئیں اور یہ مقرر ہوا کہ کل صبح کو صلح نامہ پر دونو طرف سے دستخط ہو جائینگے ، جب اس کی خبر قاتلین عثمان کو ملی تو وہ بہت پریشان ہوئے اور رات بھر سوچتے رہے کہ کیا کریں ، آخری صبح تڑکے ہی انہوں نے اپنی فوج کے دو حصے کیئے اور رات کی تاریکی میں ایک حصہ نے ام المومنین رضؓ کی فوج پر حملہ کر دیا اور افواہ پھیلا دی کہ حضرت علی رضؓ کی فوج نے حملہ کیا ہے ، دوسرے حصہ نے حضرت علی رضؓ کی فوج پر حملہ کر دیا ، اور شور مچا دیا کہ طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ کی فوج نے حملہ کر دیا ہے ، چنانچہ ایک طرف ام المومنین وغیرہ نے خیال کیا کہ ہم کو علی رضؓ نے دھوکا دیا ، ادھر حضرت علی رضؓ نے خیال کیا کہ ہم کو طلحہ رضؓ اور زبیر رضؓ نے دھوکا دیا ، آخر دونو طرف کی فوجیں نکل آئیں اور صبح کی تاریکی میں خوفناک جنگ شروع ہو گئی ،

حاکم ، ارے کم بخت قاتلوں اور باغیوں نے کیا کرا دیا ،

اظہر ، یہ نمبر (مالک اشتر) اور سبا (عبد اللہ بن سبا) حضرت علی رضؓ کو ایسے ہی مل گئے جیسے

حضرت عثمان رضؓ کو مروان مل گیا تھا،

اکبر، اجی! مروان سے ہزار گنا زیادہ، یہ لوگ نو مسلم یہودی تھے جنہوں نے غالباً اسلام ہی اسی وجہ سے اختیار کیا کہ اسلام کو تباہ کر سکیں، چنانچہ انہوں نے اور ان کے مریدوں نے ہمیشہ اسلام کی تباہی میں کوشش کی ہے عبد اللہ بن سبا ہی وہ شخص ہے جس نے اس بات کا وعظ سب سے پہلے شروع کیا تھا کہ خلافت صرف اولادِ رسول کا حق ہے اسی وعظ سے اس نے حضرت عثمان رضؓ کو شہید کرایا اور اسی خیال سے مسلمانوں میں سبعہ بھائیوں کا گروہ پیدا کر دیا، جن سے آج تک میل نہ ہو سکا،

انور، اچھا تو لڑائی کا کیا حال ہوا،

اکبر، ہاں تو ایک طرف خیال ہوا کہ حضرت علی رضؓ خون بہائے بغیر نہ رہینگے، دوسری طرف یہ کہ طلحہ رضؓ و زبیر رضؓ خون بہائے بغیر نہ رہینگے، آخر دونو لشکروں میں منادی کر دی گئی کہ " اس لڑائی میں کوئی شخص بھاگنے والے کا پیچھا نہ کرے، نہ کسی زخمی پر حملہ کرے اور نہ کسی کا مال و اسباب لوٹے،

عبد اللہ بن سبا اور مالک اشتر کی جماعت اب حضرت علی رضؓ سے اجازت لے کر جنگ میں خوب جوہر دکھا رہی تھی، اور ان باغیوں کے سردار حضرت علی رضؓ کے گرد رہ کر اس پر اپنی جان قربان کرنے کے جوہر دکھا رہے تھے، جب جنگ کا بازار خوب گرم ہو گیا تو حضرت کعبؓ نے ام المومنین رضؓ سے سے عرض کیا کہ آپ اونٹ پر سوار ہو کر میدان میں نکلیں تاکہ آپ کو دیکھ کر لڑائی بند ہو جائے، یا کم ہو جائے اور پھر صلح ہو سکے، چنانچہ ام المومنین نے ایسا ہی کیا مگر لڑائی کم ہونے کے بجائے اور بھی زیادہ تیزی سے ہونے لگی، کیونکہ ان کی فوج کو خیال ہوا کہ ام المومنین خود سپہ سالار کی حیثیت سے فوجوں کو لڑانے کے لئے نکل آئی ہیں، اور میدان جنگ کے ایک اونچے مقام پر کھڑی دیکھ رہی ہیں، جب ان لوگوں نے زور سے جنگ کی تو ادھر سے حضرت علی رضؓ خود نکل آئے اور نہایت شدّت سے حملے کرنے لگے، تھوڑی ہی دیر میں حضرت طلحہ رضؓ کے ایک زہر بلا تیر لگا، اور آپ شہر کی طرف لوٹے

اور شہر میں پہنچ کر انتقال کر گئے۔
جب حضرت زبیر رضؓ نے حضرت طلحہ رضؓ کو میدان میں نہ دیکھا تو گھبرا گئے ادھر پہلے ہی سے ان کا ارادہ لڑنے کا نہ تھا، اس لئے وہ میدان جنگ سے واپس لیٹے لیکن حضرت عمار رضؓ جو ایک صحابی تھے، اور حضرت علی رضؓ کے ہمراہ تھے زبیر رضؓ پر جھپٹے، مگر حضرت زبیر رضؓ نے کہا کہ میں تم سے نہ لڑونگا، مگر انہوں نے وار کرنے شروع کر دئیے، وہ وار کرتے رہے اور آپ روکتے رہے، آخر حضرت عمار رضؓ تھک گئے اور حضرت زبیر رضؓ وہاں سے نکل گئے مگر ایک شخص عمرو بن الجرموز نے اپ کا پیچھا کیا اور قریب پہنچ کر ادھر اُدھر کی باتیں کرنے لگا، جب حضرت زبیر رضؓ ایک وادی یعنی پہاڑی گھاٹی میں پہنچے اور نماز کا وقت دیکھ کر آپ نماز پڑھنے کھڑے ہو گئے، اس مردود نے آپ پر سجدے کی حالت میں وار کیا اور آپ کو قتل کرکے آپ کا سر کاٹ کر حضرت علی کی خدمت میں لایا، حضرت علی رضؓ زبیر رضؓ کے سر کو دیکھ کر سناٹے میں آ گئے، اور آپ کی زبان سے نکلا کہ تو

دوزخ میں جائیگا، اس پر عمرو نے جواب دیا کہ "آپ بھی امت کے لئے ایک عجیب بلا ہیں، اگر آپ کے دشمنوں کو قتل کریں تو بھی ہم دوزخی اور آپ کے خلاف چلیں تو بھی ہم دوزخی"

حاتم، بات تو کچھ ایسی ہی ہو گئی، جب افسر آپس میں لڑیں تو ماتحتوں کی مصیبت آجاتی ہے،

اکبر، اچھا تو جب ام المومنین عائشہ صدیقہ رض نے طلحہ رض اور زبیر رض کو میدان میں نہ دیکھا تو آپ بڑی حیران ہوئیں، اور خود فوج میں آگئیں، جب اہل بصرہ نے دیکھا کہ ام المومنین خود میدان جنگ میں مردانہ وار کھڑی ہیں تو وہ اپنے پاک رسول کی سب سے زیادہ پیاری بی بی کے گرد پروانوں کی طرح جمع ہو گئے، اور اپنی جانیں نثار کرنے لگے، حضرت علی رض حملہ پر حملہ کر رہے تھے اور اہل بصرہ ام المومنین رض کے قدموں پر کٹ کٹ کر گر رہے تھے، اس طرح دس ہزار سے زیادہ مسلمان شہید ہوئے،

اظہر، افسوس،

حاتم، ان کی فوج کتنی تھی؟

اکبر، حضرت علی رض کی بیس ہزار اور ام المومنین رض

کی پچیس بتیس ہزار ہاں تو آپ کے اونٹ پر
پتھروں کا مینہ برس رہا تھا، یہاں تک کہ سینکڑوں آدمی
آپ کے اونٹ کی مہار باری باری تھامنے کی کوشش
میں شہید ہو گئے، ام المومنین رض نے یہ قتل عام دیکھ کر
حضرت کعب رض کو حکم دیا کہ قرآن شریف بلند کرو اور
کوفہ والوں سے کہو کہ کیوں مسلمانوں کا خون ناحق
بہا رہے ہو، جب حضرت کعب رض نے ایسا کیا تو عبداللہ
بن سبا نے آگے بڑھ کر ان کو شہید کر دیا، ادھر
حضرت علی رض نے یہ سوچ کر کہ جب یہ اونٹ نظر
آئیگا بصرہ والے جوش سے لڑتے رہینگے حکم دیا کہ
کسی طرح اونٹ کو گرا دو۔ چنانچہ مالک اشتر نے
حملہ کر کے اونٹ کی ٹانگوں پر تلوار ماری وہ گر گیا
اور فوج میں بھاگڑ پڑ گئی، حضرت عائشہ رض گرفتار
ہوئیں مگر آپ کو عزت کے ساتھ مدینہ بھیج دیا گیا،
اس طرح اس خونی جنگ کا خاتمہ ہوا، اور تقریباً
۱۶ ہزار مسلمان شہید ہو گئے،

**بچے**، افسوس،

**اکبر**، خدا اسلام کو ایسے اندرونی دشمنوں سے بچائے
جیسے کہ عبداللہ بن سبا اور مالک اشتر تھے،

**بچے**، آمین، **اکبر**، اچھا اب گھر چلو سب اٹھ کر چل دئیے مگر معلوم یہ
حالت میں اظہر نے انور کو بھی منا لیا اور وہ تو ایک دوسرے سے لپٹ کر چلے گئے،

(۷)

# دوستوں کے رُوپ میں دُشمن

آج ہمارے دوست پھول باغ میں ہاکی کھیل رہے ہیں، ہمارے دوستوں نے محلہ کے لڑکوں کی ایک ہاکی ٹیم بنائی ہے، آج اس ٹیم کا میچ ہو رہا ہے، اول ہاف ٹائیم تک تو لڑکے اچھی طرح کھیلتے رہے، مگر آخری ہاف ٹائیم میں لڑ پڑے، ایک دم اسٹک چلنے لگے، بعض گتھم گتھا ہو گئے، محمد اکبر صاحب نے دوڑ کر بیچ بچاؤ کیا، اور میچ بند کر دیا، لڑائی انور اور ایک دوسرے لڑکے کلو کے درمیان شروع ہوئی تھی، باعث فساد یہ بات ہوئی کہ کلو نے کھڑے کھڑے انور کے چہرہ کو ہاتھ ہاتھ لگا دیا، انور نے فوراً اسٹک رسید کیا، محمد اکبر نے سب لڑکوں کو ایک جگہ بٹھا کر وجہ فساد دریافت کی، کلو کا بیان تھا کہ "اتفاق سے میرا ہاتھ انور کے منہ پر لگ گیا" سب کچھ سن کر محمد اکبر نے فرمایا،

**ماسٹر** اکبر، دیکھو اس ٹیم میں جو لڑکا بد معاشی کرے گا اس کو ٹیم سے بھی نکال دیا جائیگا اور پھر اس کے والدین سے شکایت کرکے اُسے پوری پوری سزا دلوائی جائیگی اور محلہ میں اس کا نام بد معاش رکھ دیا جائیگا، تم لوگ شریفوں کے بچے ہو۔ اس لئے تمہیں شریف بننا چاہیے۔ تم لوگ مدرسوں میں بھی پڑھتے ہو، اگر مدرسوں میں پڑھ کر تم نے بد معاشیاں اور گندی باتیں سیکھیں تو تمہارے اور نیچ قوم کے جاہل لڑکوں میں کیا فرق ہوگا، دیکھو مدرسہ میں بھی تم میں سے ہرایک کو خیال رکھنا چاہیئے کہ برے اور بد معاش لڑکے کے ساتھ نہ رہو، اگر کوئی شریر لڑکا چھیڑے تو فوراً ماسٹر سے شکایت کرو، گھر آکر اپنے باپ سے کہو، اگر ماسٹر لوگ کچھ انتظام نہ کر سکیں تو وہ مدرسہ ہی چھوڑ دو، مگر بد معاش لڑکوں سے نہ ملو، ایک بد چلن لڑکا سارے درجے کو خراب کر دیتا ہے،

**ایک لڑکا**، بابو جی! بد معاش لڑکے کو کس طرح معلوم کریں، اور کس طرح سمجھیں کہ یہ لڑکا بد معاش ہے؟

**اکبر**، ہمیشہ یاد رکھو کہ بد معاش لڑکا ہمیشہ

نڈر ہوتا ہے، چنچل ہوتا ہے، زبان دراز اور چالاک ہوتا ہے، بعض بچوں کو ساتھ لئے پھرتا ہے یا خود بڑے لڑکوں کے ساتھ پھرتا ہے خود چٹورا ہوتا ہے اور اپنے ساتھیوں کو بھی چٹورا بناتا ہے، وہ مذاق بہت کرتا ہے، اور سب سے بڑھ کر یہ کہ اُس کے منہ سے گندے الفاظ یا گالیاں نکلتی ہیں، وہ کام چور ہوتا ہے درجہ میں بہت کمزور ہوتا ہے، پڑھنے اور کام کرنے میں اس کا جی کم لگتا ہے، ہاں سیر سپاٹے اور کھیل کا ایسا شوقین ہوتا ہے کہ دن دن بھر اس میں صرف کر دیتا ہے، اور پتہ کی بات یہ ہے کہ بڑا شوقین اور بناؤ سنگھار کرنے والا ہوتا ہے، بال بنلئے رکھتا ہے، پان کھاتا ہے،

**حاتم**، ایسے لڑکوں سے کس طرح بچیں،

**اکبر**، اگر وہ برابر کے ہوں تو ان سے دوستی نہ کرے، اور اگر بڑے ہوں تو ان سے دور رہے، چھٹی کے بعد سیدھا گھر آئے بلکہ سیدھے سادے بھولے بھالے، شرمیلے، محنتی اور درجہ میں سب سے اچھا کام کرکے لانے والوں لڑکوں سے دوستی کرکے، ایک چھوٹی سی جماعت بنالے، اس جماعت کے مقابلہ میں شریر

لڑکے کو کسی کو چھیڑنے کی جُرأت نہ ہوگی ، پھر اپنی اُس جماعت کو بھی دو چار سے زیادہ نہ بڑھانا چاہیئے ، اور اگر اس جماعت کے کسی ساتھی سے دو تین دفعہ کوئی گندی بات ظاہر ہو تو اس کو جماعت سے نکال دو یا خود الگ ہو جاؤ، کبھی گالیاں بکنے والے اور مذاق کرنے والے سے دوستی نہ کرو، اور نہ شوقین مزاج اور بالکل کھلاڑی سے - چھٹی کے وقت مسجد میں چلا جانا چاہیئے ،

**ایک اور لڑکا**، منشی جی ! میرے درجہ میں دو بڑے لڑکے ہیں وہ ہر وقت مذاق کرتے رہتے ہیں ، ان سے سب بڑے ڈرتے ہیں ، اور جب کوئی ایک لڑکا ان سے ناراض ہوتا ہے تو وہ سارے لڑکوں کو اس کے پیچھے لگا دیتے ہیں ، اس کا کیا علاج کریں ؟

**اکبر**، اس کا علاج یہ ہے کہ اول تو کوئی ایک لڑکا ہمت کرکے ان کی شرارتوں کی اطلاع ماسٹر کو دے دیا کرے ،

**لڑکا**، اجی یہ اگر انہیں معلوم ہو گیا تو جینا مشکل کر دینگے ،

**اکبر**، یا پھر ادھر تو اپنے والد سے شکایت

کرے ادھر دو تین لڑکوں کو جن کو وہ شیطان ستا چکے ہوں دوست منا کر ان کے خلاف ایک پارٹی بنالو، اور رفتہ رفتہ سارے لڑکوں کو ان سے فرنٹ کر دو، پھر وہ خود سیدھے ہو جائینگے،

دوسرا لڑکا، اجی ان میں سے ایک لڑکا بڑے امیر آدمی کا ہے وہ بہت سے پیسے لاتا ہے اور تفریح کے وقت میں خونچے والے سے خود بھی خوب خرید کر کھاتا ہے اور اپنے خاص خاص دوستوں کو بھی کھلاتا ہے،

اکبر، ہاں ٹھیک ہے! جتنے خراب عادتوں کے لڑکے ہوتے ہیں وہ اکثر امیروں ہی کے ہوتے ہیں، بات یہ ہے کہ وہ شروع ہی سے نڈر ہوتے، امیر کے بچے ہونے کی وجہ سے ماسٹر لوگ بھی ان کی رعایت کرتے ہیں، ان کی حرکتوں کو نظر انداز کر دیتے ہیں، امیروں نے ہی تو ہماری قوم کو منجھدار میں ڈبویا ہے،

عقیل، نظر انداز کیا؟

اکبر، نظر انداز کہتے ہیں، کسی بات کو دیکھ کر اور جان کر اس کی طرف سے بے پرواہی کرنا، اور انجان بن جانا ہاں تو یہی وجہ ہوتی ہے کہ

ہر طرف سے شہ پا کر امیر کا بچہ شوخ، نڈر، اور دوسرے لڑکوں پر حاوی ہو جاتا ہے، ایک اور بات یہ ہے کہ امیر آدمی خاص کر ہمارے ملک کے بڑے عیش پسند اور ہر ایک بازی میں طاق ہوتے ہیں، اس لئے ان کی عادتوں کا اثر اولاد میں بھی آتا ہے، اسی وجہ سے امیر کے بچے جہاں صفائی وغیرہ کی اچھی عادتیں جھٹ پٹ ہی سے ظاہر کرتے ہیں، وہاں بہت سی بری عادتیں بھی خود بخود ان سے ظاہر ہوتی ہیں، خاص کر بد چلنی کے معاملہ میں تو وہ دنیا کے رہنما اور استاد ہوتے ہیں،

**ایک لڑکا**، تو امیر آدمی کے لڑکے سے دور رہنا چاہیئے،

**اکبر**، ہاں اگر اس سے نڈر پن، شرارت، شوخی اور مذاق ظاہر ہو، اور اگر وہ عمر اور قد میں تم سے بڑا ہو تو پھر ہرگز اس سے نہ ملو۔ بارہ برس کی عمر سے پچیس برس کی عمر تک ایسا خطرناک زمانہ ہوتا ہے کہ بہت سے لڑکے خراب اور بد چلن ہو جاتے ہیں، یہ مرض انگریزی مدرسوں میں عام ہے، آج اس ہمارے بدقسمت ملک کا کوئی مدرسہ بھی ایسا نہیں جہاں بازیاں

نہ ہوتی ہوں ، اور سوائے اس لڑکے کے جس کو
اس کے گھر پر مذہبی اور اعلےٰ تعلیم اور تربیت
ملی ہو ، اور اس کے سر پرست خبرگیراں ہوں
اور کوئی اس مرض سے نہیں بچ سکتا ۔ تقریباً
ہر مدرسہ کے ساتھ بورڈنگ ہوس (دار الاقامۃ)
ہوتا ہے جہاں بہت سے لڑکے رہتے ہیں ،
ان میں سے ایک بورڈنگ بھی ایسا نہیں بنایا
جا سکتا جو اس مرض سے پاک ہو ، جتنا بڑا جو
مدرسہ ہے اتنا ہی زیادہ وہاں یہ مرض پھیلا ہوا
ہے ، جب بچوں کے اخلاق اور ان کی عادتیں
عام طور پر خراب ہوں تو ساری قوم تباہ ہوئے
بغیر نہیں بچ سکتی ، میں تم سب کو نصیحت کرتا
ہوں کہ بے شرمی اور بے حیائی کی اگر کسی
لڑکے نے کوئی حرکت کی تو اُس کو ٹیم سے نکالا
جائیگا ، اور اس کے والدین سے بھی اس کو سزا
دلوائی جائے گی ، اب تم لوگ گھر جاؤ ، کل آکر
اور آدمی بن کر کھیلنا سارے لڑکے کھڑے ہو گئے
اور محمد اکبر صاحب کو سلام کرکے چلے گئے ،
اب باغ میں صرف ہمارے دوستوں کی ٹکڑی بیٹھی
ہے ، محمد اکبر صاحب نے ہمارے ان دوستوں سے
کہنا شروع کیا ،

محمد اکبر، ایک دو بد معاش اور بد صحبت بچے سارے مدرسہ کو خراب اور گندہ کر دیتے ہیں، یا دو چار چنچل اور فیشن کی عاشق لڑکیاں کسی زنانہ مدرسہ مدرسہ کی بد نامی کا باعث ہو جاتی ہیں، جس طرح عبد اللہ بن سبا اور مالک اشتر جیسے ناہنجار لوگوں نے حضرت علی رض کے زمانہ میں لاکھوں مسلمانوں کو قتل و خون میں ملا کر اسلام کی بڑھتی ہوئی ترقی کو روک دیا تھا اور اسلام کو خوب بد نام کیا تھا،

حامد، کیا یہ لوگ حضرت علی رض کے بھی خلاف ہو گئے تھے؟

اکبر، ہاں، بڑی تو دلیل ہے اس بات کی کہ یہ مسلم نما "یہودی" اسلام کو تباہ کرنے کے لیے مسلمان ہوئے تھے، ان لوگوں کو جنگ جمل میں مسلمانوں کا قتل عام کرا کر بھی صبر نہ آیا، جنگ جمل سے فارغ ہو کر حضرت علی رض نے حضرت معاویہ رض سے لڑنے کی تیاریاں کیں، آپ نے عبد اللہ بن عباس رض کو بصرہ میں چھوڑا اور حکم دیا کہ وہ بڑا بھاری لشکر تیار کر کے کوفہ پہنچیں، خود کوفہ میں آکر ایک بڑی بھاری فوج تیار کی۔ جب عبد اللہ بن عباس رض اپنا لشکر لے کر

آ گئے تو حضرت علی رضؓ نے اپنی تمام فوجوں کو شہر مدائن سے آگے مقام رُقہ میں جمع کیا، پہلے ایک لشکر مالک اشتر کی سپہ سالاری میں آگے روانہ کیا،

اظہر، یہ وُہی اشتر ہے نا جس نے رات کو حملہ کرا کے جمل کی لڑائی کرائی تھی؟

حاتم، اور حضرت عثمان کے باغیوں میں سے تھا،

اکبر، ہاں یہ وُہی شخص ہے!

حاتم، حضرت علی رضؓ نے باغیوں پر بھروسہ کیا ہے، خدا خیر ہی کرے!

اکبر، تم بڑے زیرک ہو! ہاں تو اِدھر مالک اشتر پہلا لشکر لے کر بڑھا، اُدھر سے معاویہ رضؓ نے ابو الاعور کو ایک لشکر دے کر آگے روانہ کیا، یہ دونو لشکر آمنے سامنے آ ٹھیرے، صبح سے شام تک خاموشی رہی، شام کو شامی فوج نے حملہ کیا، تھوڑی دیر کے بعد رات ہو گئی اور دونو لشکر واپس ہو کر اپنے خیموں میں آگئے، دوسرے دن ابو الاعور اور ہاشم بن عتبہ دو پہلوانوں میں صبح سے شام تک لڑائی ہوتی رہی، عرصہ کے بعد دونو لشکروں نے حملہ کیا، آخر رات کو

لڑائی بند ہو گئی، حضرت علی رضؓ بھی تمام فوج لے کر آ پہنچے، انہوں نے لڑائی بند کرا کے اشتر کو حکم دیا کہ جا کر دریائے فرات پر قبضہ کر لو، مگر ادھر امیر معاویہ رضؓ بھی آ پہنچے تھے اور انہوں نے پہلے ہی دریا پر قبضہ کر لیا تھا،

انور، تو کیا حضرت علی رضؓ معاویہ رضؓ صاحب کی فوج کو پیاسا مارتے،

اکبر، غالباً نہیں!

اظہر، حضرت معاویہ رضؓ نے کیا کیا؟

اکبر، جب حضرت معاویہ رضؓ نے دریائے فرات پر قبضہ کر لیا اور اشتر نے لوٹ کر حضرت علی رضؓ کو اطلاع دی تو حضرت علی رضؓ نے بن صوحان کو حضرت معاویہ رضؓ کے پاس بھیجا اور کہلوایا کہ ہم جس وجہ سے مقابل ہوئے ہیں اس کو چھوڑ کر ہم کو پانی پر نہ لڑنا چاہیئے، اس لئے حکم دیجئے کہ ہم کو پانی لینے سے کوئی نہ روکے "لوگوں کا پیاس سے بُرا حال ہو رہا ہے" یہاں تک کہ معاملات کا فیصلہ ہو جائے، معاویہ رضؓ صاحب نے مشورہ کیا، عبد اللہ بن سعد جو پہلے مصر کے گورنر تھے اور ولید بن عقبہ نے کہا کہ ان کو پانی نہیں دینا چاہیئے کیونکہ" ان لوگوں نے بھی حضرت عثمان رضؓ

غنی رض کا پانی بند کر دیا تھا اور ان کو پیاسا ہی شہید کیا تھا، لیکن عمرو بن العاص نے فرمایا کہ نہیں ایسا ہرگز نہ کرنا چاہیئے، ابھی فیصلہ کچھ نہ ہوا تھا کہ حضرت علی رض کا قاصد ناراض ہو کر واپس آ گیا اور حضرت علی رض نے کچھ فوج بھیجی کہ لڑ کر پانی پر قبضہ کر لو، لڑائی خوب ہوئی، ابھی لڑائی کا فیصلہ نہ ہوا تھا کہ امیر معاویہ رض نے اعلان کرا دیا کہ کسی کو پانی پینے سے نہ روکا جائے، اس طرح یہ جھگڑا تو ختم ہو گیا،

**انور**، ان کی فوجیں کتنی کتنی تھیں؟

**اکبر**، حضرت علی رض کے پاس نوّے ہزار فوج تھی اور حضرت معاویہ رض کے پاس اسّی ہزار، اچھا تو دوسرے دن حضرت علی رض نے اپنے چند آدمی امیر معاویہ رض کے پاس بھیجے اس میں قاصدوں نے ایسی تیزی دکھائی اور ایسی سختی سے گفتگو کی کہ نتیجہ کچھ نہ نکلا، بالآخر لڑائی شروع ہو گئی، پہلے کئی روز تک ایک ایک آدمی نکل نکل کر لڑتا رہا، پھر ایک سردار اپنی جماعت لے کر ادھر سے نکلتا تو ایک ادھر سے، یہ دونو جماعتیں دن بھر لڑتی رہتیں اور دونو

طرف کے لشکر تماشا دیکھتے، یہ سلسلہ ایک مہینہ تک جاری رہا، آخر محرم کا مہینہ شروع ہو گیا، اس مہینہ میں لڑنا منع ہے، لہذا دونو طرف سے فوجیں اس مہینہ میں خاموش رہیں،

اظہر، صلح کی کوشش نہیں ہوئی ؟!

اکبر، ہوئی کیوں نہیں! مگر مردود اور چالاک مسلم نما کافر بھی تو لشکر علی رض میں موجود تھے، وہ بھلا صلح ہونے دیتے "سبائی جماعت نے انتہائی کوشش کی کہ لوگوں کے دلوں میں محبت اور رعایت بالکل پیدا نہ ہو سکے بلکہ نفرت اور عداوت بڑھتی جائے" اگر یہ مردود جماعت نہ ہوتی تو یقیناً صلح ہو جاتی، مگر یہاں تو وہ ایسی حالت ہی پیدا نہ ہونے دی، یہاں تک کہ قاصد گئے تو وہ بھی آگ اگلتے گئے، ادھر حضرت علی رض اشتر جیسے جان نثار اور سپہ سالار محمد بن بکر رض جیسے گورنر، اور عمار بن یاسر جیسے اثر والے لوگوں کو قتل عثمان رض کے بدلے میں سزا دلوا کر مصری اور کوفی لشکروں کو اپنا دشمن نہیں بنانا چاہتے تھے، اُدھر معاویہ رض اپنے آپ کو عرب کے سب سے بڑے سردار ابو سفیان کا بیٹا اور آنحضرت کی ایک بی بی کا بھائی آنحضرت ؐ

کے زمانہ میں "وحی" یعنی قرآن کے لکھنے والے اور حضرت عثمان رضؓ کے چچا زاد بھائیؒ اور وارث سمجھتے تھے، لہذا وہ حضرت عثمان رضؓ جیسے بزرگ اسلام کے خون کا بدلہ لئے بغیر نہیں رہ سکتے تھے، یعنی وہ اتنے بڑے قتل کو شک میں ڈال کر ٹال دینا اور کسی ایک کو بھی بدلے میں قتل نہ کرنا ہرگز عمل میں نہ لا سکتے تھے، پھر صلح ہوتی تو کس طرح ہوتی؟

غرض ان تعطیلوں کے دنوں میں دونو طرف سے قاصد لوگ آئے گئے، حضرت علی رضؓ کے قاصدوں نے بڑی سخت کلامی کی اور غصہ ہو ہوکر چلے آئے، امیر معاویہ رضؓ کے قاصدوں نے جب حضرت علی رضؓ سے یہ کہا کہ "اگر آپ نے حضرت عثمان رضؓ کو شہید نہیں کرایا تو آپ نے قاتلین عثمان رضؓ کو کیوں پناہ دے رکھی ہے، اُن کے قاتلوں کو ہمارے حوالے کر دیجئے اور آپ خلافت چھوڑ دیجیے، پھر مسلمان جس کو چاہئیں اپنا خلیفہ بنا لیں" یہ سن کر حضرت علی رضؓ کو بڑا غصہ آیا اور فرمایا "چپ جا تجھ کو ایسی باتیں کرنے کا حق نہیں، جا جو تیرا جی چاہے کر گزر" اس کے بعد حضرت علی رضؓ بے کھٹکے ہو کر گزرنے

ہوئے بعض حالات کو بیان کیا، ایک شخص نے سوال کیا کہ اچھا آپ کے نزدیک حضرت عثمان رضؓ مظلوم شہید ہوئے یا نہیں؟ حضرت علی رضؓ نے جواب دیا کہ "میں عثمان رضؓ کو نہ مظلوم کہتا ہوں نہ ظالم،، یہ سن کر امیر معاویہ رضؓ کے قاصد یہ کہ کر چلے گئے کہ جو شخص حضرت عثمان رضؓ کو مظلوم نہیں کہتا ہم اس کے دوست نہیں ہو سکتے،

**حاتم**، بے شک حضرت عثمان مظلوم تھے،

**اکبر**، آخر ۸ - صفر ۳۷ھ کو وہ زبردست اور خونی لڑائی شروع ہوئی جس کو یاد کر کے ہر سچا مسلمان خون کے آنسو بہائے بغیر نہ رہیگا، اول دن امیر معاویہ رضؓ کی فوج نے حضرت علی رضؓ کی فوج کے دونو بازو دور تک ہٹا مٹا دیئے، حضرت علی رضؓ کبھی دائیں طرف کی فوج کو سنبھالتے تھے تو کبھی بائیں طرف کی فوج کو، اشتر کی تدبیروں سے شام کے وقت "لڑائی کی حالت جو حضرت علی رضؓ کے لیئے بہت خطرناک ہو چکی تھی کسی قدر درست ہو گئی،، شامی فوج کی طرف سے ایک دفعہ ایک جرنیل عقبہ نامی نے سخت حملہ کیا اور ان کے مارے جانے پر "شامیوں

کی طرف سے زبردست حملہ ہوا اور حضرت علیؓ کی فوج پر ایسا شدید حملہ کیا کہ کشتوں کے پشتے لگ گئے، کچھ دیر بعد جب حضرت علی رضؓ کی فوج کی حالت کچھ سنبھلی تو عمار یاسر نے شامی فوج پر سخت حملہ کیا اور وہ خود بھی مارے گئے،

حاتم، یہ بھی تو قاتلین عثمان میں شامل تھے!

اکبر، ہاں، آخر رات ہو گئی مگر لڑائی اسی طرح جاری رہی، اور دونو لشکر نہایت جوش کے ساتھ رات بھر لڑتے رہے،

اظہر، اوہو! رات کو بھی لڑائی بند نہ ہوئی!

اکبر، بند ہونا کیا، دن سے بڑھ کر رات بھر قتل و خون ہوا، رات کی تاریکی میں شامی فوج کا بہت نقصان ہوا، "آخر دن کے بعد رات بھی ختم ہو گئی مگر لڑائی کے ختم ہونے کی کوئی صورت نہ نکلی" دونو طرف کی فوجیں تھک کر چورا ہو چکی تھیں، رات کے وقت شامی فوج کے ۴۵ ہزار بہادر مارے گئے اور اس طرح صرف ۳۵ ہزار باقی تھے جو لڑ رہے تھے، علی رضؓ کی فوج کے صرف

بیس ہزار جوان مارے جا چکے تھے، اور اس طرح ساٹھ ہزار فوج ان کے پاس موجود تھی،

**انور**، تو اب ۳۵ ہزار اور ۶۰ ہزار کا مقابلہ تھا؟

**اکبر**، ہاں، مگر حضرت علی رضؓ کی فوج کے گھوڑے زیادہ نہیں تھکے تھے، اس لئے اشتر نے سواروں کی ایک بڑی فوج لے کر دوسرے دن کی دوپہر کے بعد شامی فوج پر ایسا سخت حملہ کیا کہ امیر معاویہ رضؓ کے خیمہ تک پہنچ گیا اور قریب تھا کہ شامیوں کو شکست ہو کہ عمرو بن العاص کے حکم سے شامی فوج نے نیزوں پر قرآن مجید کو بلند کیا، یہ دیکھ کر علیؓ کی فوج نے ایک دم ہاتھ روک لیا، حضرت علیؓ نے لوگوں کو سمجھایا کہ خبردار ہاتھ نہ روکو، اب فتح قریب ہے، لڑے جاؤ لڑے جاؤ، مگر فوج نے کہا کہ قرآن کے مقابلہ پر ہم ہرگز نہ لڑینگے، بہتر ہے کہ اشتر کو جو بہت آگے بڑھ گیا ہے واپس بلاؤ، نہیں تو ہم تمہارا کام بھی تمام کر دینگے، آخر مجبور ہو کر حضرت علی رضؓ اشتر کو مع اس کی فوج کے واپس بلایا،

**حاتم**، ان باغیوں پر بھروسہ کرنا ہی نہیں چاہئے

تھا!

**اکبر**، پھر حضرت علی رض کی عراقی فوج نے آدمی بھیج کر معلوم کرایا کہ شامیوں نے قرآن مجید کو کیوں بلند کیا ہے؟ معلوم ہوا کہ وہ کہتے ہیں کہ ایک آدمی ہماری طرف سے اور دوسرا تمہاری طرف سے جج یا حاکم مقرر کر دیا جائے اور یہ دونو شخص بغیر رو رعایت قرآن شریف کے مطابق فیصلہ کر دیں، جس کو ہم لوگ مان لیں،

**اظہر**، یہ بھی بات عمدہ ہے!

**اکبر**، آخر اس بات کو مان لیا گیا، حضرت علی رض اپنی طرف سے اشتر کو مقرر کرنا چاہتے تھے مگر فوج نے ابو موسےٰ اشعری کو پسند کیا، ادھر امیر معاویہ کی طرف سے عمرو بن العاص مقرر ہوئے، پھر یہ طے ہوا کہ چھ ماہ تک یہ لوگ غور و تحقیق کریں اور چھ ماہ بعد بمقام اذرح آکر اپنا فیصلہ سناویں، یہ جگہ کوفہ سے جہاں حضرت کا قیام تھا اور دمشق سے جہاں معاویہ رض کا قیام تھا برابر کے فاصلہ پر بیچ میں تھی، دونو ججوں کے ساتھ چار چار سو آدمی فیصلہ سُننے کے لئے آنے قرار پائے،

اس انتظام کے بعد دونو عراقی اور شامی لشکر واپس ہو گئے۔

عقیل، شکر ہے، کہ خوں بہا بند ہوا،

انور، اور خون بھی مسلمانوں کا،

اظہر، اور مسلمان بھی وہ جنہوں نے دو سلطنتوں کا دم بھر میں خاتمہ کرکے اسلام کو مشرق سے مغرب تک پہنچا دیا تھا،

حاتم، اور جو ساری دنیا کو فتح کرنے کے لئے کافی تھے،

انور، ابو جی! کتنے مسلمان قتل ہوئے؟

اکبر، پچھتر ہزار مسلمان شہید ہوئے!

عقیل، اف او!

اظہر، ہے ہے! کیسے کیسے بہادر مارے گئے ہونگے!

انور، اور کتنے مسلمان بچے بے باپ کے رہ گئے ہونگے!

حاتم، اور کتنی بی بیاں بیوائیں ہو گئی ہونگیں!

اکبر، اس معاہدہ پر اشتر نے دستخط نہیں کیے، تاہم اس جنگ میں صفین نے کوئی صاف فیصلہ نہیں کیا،

اظہر، اچھا تو ان ججوں نے کیا فیصلہ سنایا؟
اکبر۔ حضرت علی رض نے میدان جنگ سے آکر اپنا دار الخلافہ مدینہ سے کوفہ میں تبدیل کر لیا،

انور، وہیں تو ان کے طرفدار بہت تھے،
اکبر، مگر وہ "سبائی" شریر لوگ اب حضرت علی رض کے بھی دشمن بن گئے اور کئی ہزار کی تعداد میں باقی فوج سے الگ ہو کر مقام حرور میں جا لڑے، اور بڑا ادھم مچایا، آخر کچھ عرصہ بعد خود حضرت علی رض گئے اور ان کی خوشامدیں کر کے ان کو پھر بصرہ میں لے آئے، آخر چھ ماہ بعد دونو جج آذرح میں جمع ہوئے ان کے ہمراہ چار چار سو آدمی آئے اور کچھ غیر جانبدار لوگ مثلاً حضرت عبد اللہ بن عمر رض عبد اللہ بن زبیر رض، اور سعد بن وقاص رض وغیرہ مدینہ سے بھی تشریف لائے،

اظہر، اچھا فیصلہ کیا ہوا؟

اکبر، مشوروں کے بعد سب لوگوں کی حاضری میں دونو جج ابو موسےٰ اشعری اور عمرو بن العاص کھڑے ہوئے، پہلے ابو موسےٰ نے فیصلہ سنایا کہ

"ہم دونو بعد غور و تحقیق کے اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ علی رض و معاویہ رض دونو کو معزول یعنی الگ کیا جائے اور یہ مسلمان جو یہاں موجود ہیں، باہم مشورہ سے کسی تیسرے شخص کو خلیفہ مقرر کر لیں۔"

جب ابو موسےٰ اشعری مجمع عام میں یہ فیصلہ سُنا چکے تو عمرو بن العاص نے کھڑے ہو کر کہا کہ

"علی رض کو ان کے مقرر کئے ہوئے جج نے معزول کر دیا، میں بھی علی رض کو معزول کرتا ہوں، اور ان کی جگہ امیر معاویہ رض کو خلیفہ بناتا ہوں"

اس پر مجمع میں ایک شور مچ گیا،

حاتم، تو کیا ابو موسےٰ کے فیصلہ میں عمرو بن العاص نے رائے نہیں دی تھی؟

اکبر، انہوں نے وہاں تو ان کی پسند کی رائے دی، اور یہاں مجمع میں خلاف کہا،

انور، یہ بھی بڑے شریر آدمی تھے،

اکبر، یہ فیصلے عبد اللہ بن عباس رض نے حضرت علی رض کو آکر سنائے انہوں نے ابو موسےٰ

اور عمرو بن العاص دونوں کے فیصلے کو قرآن مجید
کے خلاف بتا کر اس کے ماننے سے قطعاً انکار
کیا "، اور معاویہ رض کے لئے بدُعا کی ، اس لعنت
اور بدعا کا حال امیر معاویہ رض کو معلوم ہوا
تو انہوں نے بھی حضرت علی رض کے لئے
ایسی ہی بدُعا کی ، اسی وقت سے ایک دوسرے
پر لعنت کرنے کا سلسلہ جاری ہوا ،

حاتم ، تو اگر عمرو بن العاص دوسرے رائے
نہ بھی ظاہر کرتے تو حضرت دونو ججوں کی
رائے کو بھی نہ مانتے ، جیسا کہ انہوں نے
فیصلوں کو سن کر ابو موسےٰ کی رائے کو بھی
خلاف قرآن بتایا "

اکبر ، ان تمام باتوں میں دیکھنے کے قابل
یہ بات ہے کہ کوفہ اور بصرہ کے باغی اس جنگ
صفین کے بعد حضرت علی رض کے بھی مخالف
ہو گئے ، ان باغیوں نے ججوں کے فیصلے سے
پہلے ہی حضرت علی رض سے کہا کہ امیر معاویہ رض
نے دغا کی ہے ، اس لئے اس پر فوراً حملہ کرنا
چاہیئے ، حضرت علی رض نے فرمایا کہ جب لڑائی
کا وقت تھا اس وقت تو تم لوگوں نے میرا کہنا
نہ مانا اور لڑائی بند کر دی اور اب جبکہ میں

معاہدہ کر چکا ہوں تو تم مجھ سے لڑنے اور حملہ کرنے کو کہتے ہیں، اس جواب پر وہ لوگ ناراض ہو کر چلے گئے اور پھر آپس میں مشورہ کر کے یہ فیصلہ کیا کہ علی رضؓ خدا کے حکم کو نہیں مانتے اور دغا باز معاویہ کو سزا نہیں دیتے اس لئے وہ (نعوذ باللہ) کافر ہیں، اور ان کا قتل جائز ہے،

**عقیل**، قتل جائز سے کیا مطلب،

**اکبر**، یعنی حضرت علی رضؓ کو مار دینا اور قتل کر دینا ٹھیک ہوگا،

**انور**، ارے توبہ! یہ کیسے لوگ تھے!

**اکبر**، مگر کوفہ میں رہ کر یہ لوگ حضرت علیؓ کا مقابلہ نہیں کر سکتے تھے، اس لئے وہ وہ نہروان نامی ایک مقام پر چلے گئے اور وہاں کھلم کھلا حضرت کو بُرا کہنے لگے، اور جب ان کی جماعت خوب بڑھ گئی تو بغاوت کا اعلان کر دیا، اور لوٹ مار مچا دی، آخر حضرت علیؓ نے ان کو لکھا کہ "اچھا میں معاویہ رضؓ سے لڑنے کو تیار ہوں تم لوگ آ جاؤ"، مگر انہوں نے لکھ بھیجا کہ "ہمارے خیال میں آپ کافر ہیں، اس لئے جب تک عام مجمع میں کھڑے

ہو کر اور اپنا قصور تسلیم کرکے آپ توبہ نہ کریں گے، ہم آپ کو مدد نہیں دے سکتے"! حضرت علی رض کو یہ خبر بھی ملی کہ جب حضرت علی رض معاویہ رض سے لڑنے جائینگے اور شہر کوفہ خالی ہوگا تو یہ لوگ کوفہ کو لوٹ لیں گے، لہٰذا سب سے پہلے ان لوگوں کا سر توڑنا ضروری ہوگیا، اس لئے حضرت علی رض نے اپنے لشکر کو نہروان پر حملہ کرنے کا حکم دیا، ان سے لڑائی ہوئی، حضرت علی رض کی فوج نے چند روز ہی میں ان قلع قمع کر دیا، اور امن چین قائم کر دیا، ان لوگوں کو خارجی کے نام سے پکارتے ہیں،

**اظہر**، خارجی کا کیا مطلب،

**اکبر**، یہی کہ وہ حضرت علی رض کے لشکر سے خارج ہوکر یعنی الگ ہوکر چلے گئے تھے،

**حاتم**، جنگ صفین کے بعد شامیوں کا کیا حال ہوا،

**اکبر**، انہوں نے اطمینان سے بیٹھ کر قبضہ پر قبضہ جمانے کی ترکیبیں سوچیں، حضرت علی رض نے مصر میں محمدؐ بن ابوبکر رض کو گورنر بنا کر بھیجا بھیجا تھا، وہاں بھی چند لوگ ان سے تھے جو حضرت عثمان رض کے خون کا بدلہ ضروری سمجھتے تھے،

مگر انہوں نے کہ دیا تھا کہ ہم ابھی نہ تو حضرت علی رض کی بیعت کرتے ہیں اور نہ ان کی مخالفت، مگر محمدؐ بن ابو بکر رض نے کہا کہ نہیں یا تو بیعت کرو یا مصر سے نکل جاؤ، انہوں نے کہا کہ اچھا ہمیں سوچ لینے کی مہلت دیجئے، محمدؐ بن ابو بکر رض نے کہا کہ نہیں تمہیں ہرگز مہلت نہ دی جائیگی، اس سختی کا نتیجہ یہ ہؤا کہ مصر میں بھی بغاوت ہو گئی، ادھر سے امیر سے امیر معاویہ رض صاحب نے کچھ فوج دے کر عمرو بن العاص کو بھیج دیا، آخر لڑائی ہوئی، حضرت علی رض نے بھی فوج بھیجی مگر امیر معاویہ رض صاحب کی فوج نے اسے راستہ ہی میں روک لیا، آخر محمدؐ بن ابو بکر رض کو شکست یعنی ہار نصیب ہوئی اور وہ مارے گئے، اس طرح مصر کا ملک بھی حضرت امیر معاویہ رض کے قبضہ میں آگیا،

حاتم، مدینہ مصر سے قریب تھا، حضرت علی رض نے دار الخلافہ ناحق بدلہ،

**اظہر**، اگر خارجیوں کا اُدھر زور نہ ہوتا تو حضرت علی رض بڑی فوج لے کر مصر کو بچانے آتے،

اکبر، میاں سنو! ان خارجیوں نے اب کیا کیا،

انور، کیا کیا،

اکبر، ان خارجیوں میں سے تین آدمیوں نے جن کے نام عبدالرحمٰن ابن ملجم، برک ابن عبداللہ، اور عمروؔ بن بکیر تھے، آپس میں مشورہ کیا کہ

"اس خلافت کے جھگڑے نے ہزارہا مسلمانوں کو تلوار کے گھاٹ اتار دیا ہزاروں خانداں بے چراغ ہو گئے، ہزاروں عورتیں بیوائیں ہو گئیں اور ہزاروں بچے یتیم ہو گئے، پھر بھی اب تک اس کا فیصلہ نہیں ہوا یہ سارا فساد علی رضؓ معاویہ رضؓ اور عمروؔ بن العاص کا ہے، اس لئے جب تک ان تینوں کو مارا نہ جائیگا مسلمان اسی طرح خاک و خون میں ملتے رہینگے اور امن چین قائم نہ ہوگا، اس لئے ان تینوں کا قصّہ پاک کر دینا چاہیے"،

اس کے بعد انھوں نے ایک دن مقرر کر کے یہ طے کیا کہ ان تینوں میں سے ایک ایک کو

ایک ایک پر حملہ کرنا چاہیے اور علی رض و
معاویہ رض و عمرو بن العاص کو ایک ہی وقت
میں قتل کر دینا چاہیے،
اس فیصلہ کے بعد عبد الرحمن تو کوفہ میں
رہا، کیونکہ حضرت علی رض وہیں تھے، برک
ابن عبد اللہ دمشق گیا، اور عمرو بن بکیر مصر
گیا، ان تینوں نے مقرر دن کی صبح پر تینوں
بزرگوں پر حملہ کیا، حضرت علی تو شہید
ہو گئے، معاویہ رض صاحب زخمی ہو کر بچ گئے،
عمرو بن العاص بیمار تھے وہ یوں بچ گئے،
انا للہ و انا الیہ راجعون،
حاتم، کس دن حملہ کیا تھا،
اکبر، جمعہ کے دن صبح کی نماز کے وقت،
اظہر، حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ کی شہادت
کا افسوس ہر مسلمان کو ہوا ہوگا،
اکبر، بے شک،
انور، ان کی شہادت کے بعد پھر کیا ہوا
اکبر، پھر امیر معاویہ رض خلیفہ ہو گئے، اور
اس طرح بنی اُمیّہ کے خاندان میں خلافت آگئی
اور تقریباً سو سال تک اسی گھرانہ کے بادشاہ
خلیفہ ہوتے رہے، اس طرح اسلام کی شاندار

ابتدا کا اختتام شروع ہو گیا، جو آج تک جاری ہے، خدا ہم موجودہ مسلمانوں پر رحم فرمائے اور ہم کو ان صدیوں کے اختلاف کو بھول جانے کی توفیق دے، آمین

سب بچے، آمین،

اکبر، اچھا اب گھر چلو،

آخر یہ لوگ اٹھ کر چلے گئے، اس لئے ہم بھی رخصت ہوتے ہیں،

# اِلتماس

اگر ان بچوں کی یہ پاکیزہ صحبتیں ہماری قوم کے بچّوں میں مقبول ہوئیں تو انشاء اللہ ہم تاریخ اسلام کے اس سٹ کا دامن موجودہ زمانہ تک وسیع کر سکینگے، وباللہ التوفیق! ناظرین کرام سے التماس ہے کہ وہ نقائص کو نظر انداز فرما کر راقم الحروف کو دعائے خیر میں یاد فرمائیں اور ثواب دارین حاصل کریں ؎

سپردم بتو مایۂ خویش را
تو دانی حساب و کم و بیش را